بسم اللہ الرحمن الرحیم

# افضل الخطبات


مرتبہ و مؤلفہ
ابو المشتاق الحاج رئیس مرزا محمد افضل بیگ الخطیب
ابن
حضرت علامہ شمس العلماء مرزا قلیچ بیگ صاحب رحمۃ اللہ علیہ



ملنے کا پتہ
حکیم محمد عبد الحق و حکیم نور الحق خان
تاجرانِ کتب و ناشرانِ حدیث شریف و فقہ
گھنٹہ گھر۔ سکھر۔ مغربی پاکستان

(جملہ حقوق محفوظ)

یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا نُوْدِیَ لِلصَّلٰوۃِ مِنْ یَّوْمِ الْجُمُعَۃِ فَاسْعَوْا اِلٰی ذِکْرِ اللّٰہِ

اے ایمان والو جب اذان ہو نماز کی دن جمعہ کے تو دوڑو واللہ کی یاد کو

وَمَا یَتَذَکَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ

عقلمند لوگ نصیحت پکڑتے ہیں

# افضل الخطبات

مرتبہ و مؤلفہ

ابو المشتاق الحاج رئیس مرزا محمد افضل بیگ الخطیب

ابن

حضرت علامہ شمس العلماء مرزا قلیج بیگ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

۱۲ ربیع الاوّل ۱۳۸۴ھ — ۲۳ جولائی ۱۹۶۴ء

ملنے کا پتہ

حکیم محمد عبد الحق و حکیم نور الحق خان

تاجران کتب و ناشران حدیث شریف و فقہ

گھنٹہ گھر۔ سکھر۔ مغربی پاکستان

بارِ دُوم

تعداد ............ ایک ہزار

طباعت ........ ایجوکیشنل پریس کراچی

ھدیہ مُجلّد (



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ و نصلی و نسلم علی نبیہ الکریم و علی آلہ
و اصحابہ اجمعین الی یوم الدین

ھو الباقی

# انتساب الکتاب

## برائے ایصال ثواب

یہ متبرک کتاب "افضل الخطبات" بڑے شوق و محبت سے

اپنے محبوب ترین محب مخلص حاجی میاں محبوب الٰہی صاحب کے پیارے حقیقی

چچازاد بھائی خلد آشیانی سیٹھ حاجی میاں محمد اسحٰق صاحب ولد مرحوم مغفور

سیٹھ حاجی میاں دوست محمد صاحب ودھاون چنیوٹی کراچوی کے نام پر

منسوب کر کے ایصالِ ثواب کرتا ہوں۔

دل و جان سے دُعا ہے کہ حضرت حق تبارک و تعالیٰ جلّ شانہٗ بہ طفیلِ حضورِ پُر نور حضرت سیّد المرسلین خاتم النبیّین شفیع المذنبین محمّد مصطفیٰ احمدِ مجتبیٰ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ واصحابہٖ و بارک وسلّم مرحوم کو جنّت الفردوس میں جگہ عطا فرماویں۔ آمین۔ ثم آمین۔

مؤرخہ ۱۲ ربیع الاوّل ۱۳۸۴ھ
مطابق
۲۳ جولائی ۱۹۶۴ء۔ یوم الخمیس

دار الخطیب۔ ٹنڈو ٹھوڑو
حیدر آباد۔ مغربی پاکستان

دُعاگو و دُعا جو بندہ
ابو المشتاق محمد افضل بیگ میرزا
عفی عنہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تقریظ

از طرف (مولانا)

## مولوی عبید اللہ ولی اللّٰہی (فاضل دیوبند)

صدر مدرس عربیہ اسلامیہ مظہر العلوم

خطیب جامع مسجد مظہر العلوم۔ کھڈہ۔ کراچی ۲

---

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَکَفٰی وَسَلَامٌ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْمُصْطَفٰی

امابعد! تمام محبانِ دینِ متین پر یہ بات واضح ہے کہ اس وقت فسق وفجور اور لادینی کی ہوائیں کس تیزی کے ساتھ چل رہی ہیں۔ ایسے گندے ماحول میں ہر ایک دیندار کا فرض ہے کہ دین کی اشاعت کے لئے حسبِ توفیق کام کرے، حضرت رحمۃ للعالمین محبوب خدا امام الانبیاء والمرسلین ص کے پہنچائے ہوئے پیغام اور دینِ اسلام کا تحفظ ہر ایک محبُّ النبی صلی اللہ علیہ وسلم پر لازم ہے کہ آج کی یورپ کی اندھی تقلید نے مسلمانوں کو متزلزل

کردیا ہے۔ ایسے پُرآشوب زمانہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اتباع کی ضرورت ہے۔ **بحمد اللہ** آج بھی مسلمان اپنے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلّم کے ساتھ سچی محبت اور عقیدت رکھتے ہوئے دین متین کی ہر طرح تقریر اور تحریر اور تدریس کے ذریعہ اشاعت کر رہے ہیں۔ اسی سلسلہ کی ایک کڑی جناب مولانا رئیس الحاج مرزا مُحمّد افضل بیگ صاحب خلف الرشید شمس العلما جناب خانبہادر مرزا قلیچ بیگؒ کے "افضل الخطبات" بھی ہیں۔ جناب مرزا محمدؐ افضل بیگ صاحب ایک علمی گھرانے کے چشم وچراغ ہیں۔ علمی مشغلہ ان کا خاندانی ورثہ ہے

جناب مرزا محمدؐ افضل بیگ صاحب کے والد ماجد مرحوم نے جو علمی اور ادبی خدمات کی ہیں وہ اظہر من الشمس ہیں اسکے دہرانے کی ضرورت نہیں، گورنمنٹ کے بڑے بڑے عہدوں پر فائز ہوتے ہوئے سرزمین سندھ کے پس افتادہ مسلمانوں کی جو رہبری کی ہے اُس سے ہر ایک باشعور انسان واقف ہے۔ جناب مرزا محمد افضل بیگ صاحب بھی خاندانی روایات پر چلتے ہوئے قوم کی خدمت کا جذبہ دل میں رکھتے ہوئے مغربیت سے مرعوب قوم کی اصلاح کے لئے یہ خطبات پیش کر رہے ہیں ان خطبات کی جدید طباعت کے وقت کاتب کی کتابت کی تصحیح کے لئے مجھے مامور کیا گیا۔ میں نے اوّل سے لیکر آخر تک ان خطبات کی تصحیح کی ہے اور گہری نظر سے دیکھا ہے!

**بحمد اللہ**:۔ یہ خطبات بہت سی خوبیوں کے حامل ہیں ایک تو

یہ ہے کہ عربی عبارت قرآن مجید اور احادیث نبوی سے لی گئی ہے اور مسلمان کے اصلاحِ معاشرہ کے لئے جن جن چیزوں کی ضرورت ہے ہر ایک بات کے لئے قرآن اور حدیث پیش کی گئی ہے۔ عربی داں حضرات قرآن مجید اور احادیثِ نبوی کی عبارت سے محظوظ ہو سکتے ہیں۔ اور غیر عربی داں حضرات کے استفادہ کے لئے جاذبِ نظر اور دلکش اشعارِ آبدار کے ذریعہ قرآن مجید اور احادیث نبوی کا ترجمہ پیش کیا ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہ:۔ جیسے رب العالمین جلّ جلالہٗ کے کلام میں جاذبیت اور شیرینی اور لذت ہے اسی طرح سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام میں لطف اور مزہ ہے اور طراوتِ ایمان ہے۔ تو یہ اشعار حاصل ترجمہ قرآن و حدیث بھی اپنی حیثیت سے اپنے اندر کافی لُطف رکھتے ہیں کلام الٰہی کا اپنا رنگ ہوتا ہے اور کلام نبیؐ کا اپنا رنگ ہوتا ہے اور شعراء کے کلام کا اپنا رنگ ہوتا ہے۔ بہر حال یہ مجموعہ اپنی حیثیت میں ایک دلفریب مجموعہ ہے۔ ہر ایک مومن اس گلدستۂ ایمان کو پڑھ کر ضرور محظوظ ہوگا۔ اِن خطبات میں توحید خداوندی سے لیکر محبتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور محبتِ صحابہ اور اہلِ بیت رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اور مدحِ اولیا اور دین کی اصولی اور فروعی چیزوں کو بحث میں لایا گیا ہے۔ اور ہر طرح کے ذخائر اس میں موجود ہیں ہر رنگ میں رنگا ہوا آدمی ان خطبات کو پڑھ کر ظاہری و باطنی سرور حاصل کر سکتا ہے۔ خداوند جزائے خیر دے جناب مرزا صاحب کو جنھوں نے اس پرفتن دور میں دینی جذبہ رکھتے ہوئے یہ علمی اور ادبی شاہکار خاص مسلمان قوم کی بہتری اور بھلائی کے لئے شائع کیا ہے۔ امیر آدمی ان چیزوں سے کم واسطہ رکھتے ہیں لیکن

ایں سعادت بزورِ بازو نیست ✤ گر نہ بخشد خدائے بخشندہ

یہ رب العزت کی خاص کرم نوازی ہے کہ مرزا صاحب کو باوجود امیر ہوتے ہوئے فقیرانہ طرزِ زندگی عطا فرمائی ہے۔ مرزا صاحب جس ماحول میں رہتے ہیں اس ماحول کے اعتبار سے یا دنیاوی حیثیت کے لحاظ سے ایسے خاص دینی امور میں حصہ لینا۔ اور دینی امور کی اشاعت کرنا یہ اس ذرہ نواز مشفق بے پایان کی خاص نظرِ عنایت

ہے اور عالم اسباب کے اعتبار سے حضرت قطب الملّت حکیم الامۃ حضرت مولانا شاہ اشرف علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور امام المفسرین قدوۃ السالکین حضرت مولانا احمد علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور مجاہد اعظم اور رہبرِ کاروانِ انقلاب حضرت مولانا محمد صادق صاحب رحمۃ اللہ علیہ سابق صدر جمیعۃ العلماء سندھ اور مہتمم مدرسہ عربیہ مظہر العلوم کھڈہ اور جناب حافظ فضل احمد صاحب شیخ الحدیث مدرسہ مظہر العلوم کھڈہ کراچی اور دوسرے اکابر علماء اور صلحاء کی صحبت کی برکتیں ہیں اور موجودہ وقت میں جناب سیٹھ حاجی محبوب الٰہی صاحب چنیوٹی کی صحبت اور ہمنشینی بھی جناب مرزا صاحب کے لیے نیک مشغلہ ہے۔ نیکی کے کاموں میں انسان کے اندر نیکی کا جذبہ پیدا ہوتا ہے۔ "افضل الخطبات" کی اشاعت میں جناب محب العلماء سیٹھ حاجی محبوب الٰہی صاحب بھی جناب مرزا صاحب کے مشیر کی حیثیت سے کام کر رہے ہیں ان کو رب العزّۃ جزاءِ خیر دے دراصل صحیح زندگی اُس کو کہا جاتا ہے کہ تن من، دھن سب محبوب کے نام قربان کئے جاویں اور ایسی توفیق تھوڑے آدمیوں کو ملتی ہے۔

آخر میں تمام مسلمانوں سے التجا اور عرض ہے کہ اس بے بہا کتاب "افضل الخطبات" سے استفادہ حاصل کرنے میں غفلت نہ کریں۔ یہ ہر ایک مومن کی روح کو تسکین دینے والا بے بہا ذخیرہ ہے۔ لہٰذا ہر ایک مسلمان کو اس سے لُطف اندوز ہونا چاہیے۔

فقط

والسّلام

احقر عُبید اللہ ولی اللّٰھی شیخ الحدیث

مدرسہ عربیہ مظہر العلوم۔ کھڈہ

کراچی ۲۷

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دیباچہ

# افضل الخطبات

مدت مدید عرصہ بعید سے اس عاجز نے یہ خطبات جماعت کو جمعۃ المبارک اور عیدین پر سنائے ہیں۔ بفضل تعالیٰ جل شانہٗ یہ خطبات بہت ہی مفید ثابت ہوئے، مقتدیان و حاضرین ان خطبات سے بہت ہی محظوظ و مسرور ہوتے رہے۔ یہ خطبات بالکل ہی نایاب ہیں خیال آیا کہ ان کو نہایت دیدہ زیب چھپوا کر مساجد اللہ میں ہدیتہً دے دیں۔ میں نے خطبات کے شائع کرانے کا ذکر ایک دن اپنے ایک خاص مخلص محب سے کیا، فوراً اس ارجمند نے یہ بات قبول کر لی۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ثُمَّ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ یہ محنت منظور ہوئی اور ہماری سعی و کوشش مشکور ہوئی۔ اللہ سبحانہٗ و تعالیٰ منظور اور مقبول فرمائے!

دعاگو و دعاجو

ابو المشتاق محمد افضل بیگ میرزا عفی عنہٗ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَکَفٰی وَالسَّلَامُ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی نَبِیِّہِ الْکَرِیْمِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنْ ○

## امّا بعد

ہدیہ بہ درگاہِ ربُّ العزّت جلّ شانہٗ وعمّ نوالہٗ تحفہ بہ بارگاہِ حضرت سید المرسلین خاتم النبیین شفیع المذنبین محمد مصطفٰے احمد مجتبٰی صلی اللہ علیہ وآلہٖ واصحابہٖ وبارک وسلم۔

اللہ تعالیٰ تو نے محض اپنے فضل وکرم سے یہ خدمت ہم سے لی ہے یہ تیری چیز تیری بارگاہ میں ہدیۃً پیش کی جاتی ہے تو اسے قبول فرما۔ اس میں حصہ لینے والے کو نجات آخرت کا ذریعہ بنا۔ اٰمین یا الٰہ العالمین۔

ابو المشتاق محمد افضل بیگ مرزا عفی عنہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَ الْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ

وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی خَاتَمِ الْاَنْبِیَاءِ وَ الْمُرْسَلِیْنَ

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ○

## امّا بعد

واضح ہو کہ نماز جمعہ سے پہلے خطبہ پڑھنے کا رواج عہد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم آج تک بدستور چلا آ رہا ہے۔ سبحان اللہ خطبہ جمعہ کی کیا شان و عظمت ہے اور اس کو غور سے سننے کے لئے کہاں تک تاکید آئی ہے کہ جس وقت خطبہ پڑھا جائے اس وقت بات کرنا بھی لغو ہے۔ یہاں تک کہ نماز و تلاوت قرآن مجید ناجائز ہے۔ جبکہ آیت کریمہ اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ؕ پڑھا جائے یا

حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کا نامِ نامی اسمِ گرامی سُنے تو درود شریف بھی دل میں پڑھیئے۔

اگر کسی نے سُنّت یا نفل نماز شروع کی اور سجدہ کرنے سے پہلے خطیب نے خُطبہ شروع کیا تو نماز توڑ کر خُطبہ سُننے بیٹھ جاوے۔ یہ تاکید اس لئے ہے کہ احکام خدائے تعالیٰ جلّ شانہٗ کو صدقِ دل سے سُننے اور احادیث خیر الوریٰ نبی اکرم صلّے اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم اور نصائح رشد وھدایت کو غور سے سمجھ کر اس پر عمل کرے۔

خطبے عموماً عربی زبان میں مروّج ہیں اور سامعین میں سے اکثر حضرات عربی سے ناواقف ہیں اور سمجھنے سے قاصر ہیں۔ اس لئے ضرورت نے علمائے کرام کو اُردو میں ترجمہ کرنے کی طرف مجبور کیا۔ جزاھم اللہ تعالیٰ خیرا۔

# اس کتاب کے طبع ہونے کا سبب

چونکہ میری اکثر عمر خطبہ دینے میں گذری ہے اکثر احباب کرام نے فرمائش کی کہ جو خطبہ آپ پڑھتے ہیں وہ ایک جگہ کتابی صورت میں چھپ جائیں تو بہت بہتر ہو۔ لہٰذا ہمت وسعی سے جُدا جُدا خطبوں سے انتخاب کرکے عربی عبارت میں کہیں کہیں ترمیم وتخفیف کی، ہر خطبہ میں شہادتین کے ساتھ درود شریف اور اما بعد فَیَا عِبَادَ اللّٰہِ اُوْصِیْکُمْ اور مضمون خطبہ کے مُطابق دعائیہ الفاظ درج کیے ہیں اور آیاتِ قرآنِ کریم پر خطبہ تمام کیا اور بعد اس کے اُردو اشعار اسی مضمون کے جُدا جُدا خطبہ سے لیکر اُردو خطبہ کے اُردو اشعار اپنی طرف سے شامل کیے گئے ہیں!

۷۸۶

# خطیبوں کی خدمت میں

# گُذارشؔ

اِس کتاب میں ماہ محرم الحرام کے پہلے خطبہ کے سوا کسی خطبہ میں بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا نہیں لکھا - کتاب کے آخری صفحہ میں تین بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا لکھے ہیں، ان میں سے جو آپ چاہیں دیکھ کر پڑھ لیا کریں - جو آیتِ کریمہ قرآنِ حکیم کی لکھی ہے اُس کے لئے حاشیہ میں لکھا ہے کہ آیت کریمہ فلاں پارہ فلاں رکوع میں ہے مثلاً محرم الحرام کے پہلے خطبہ میں جو آیت ہے، چوتھا پارہ دسواں رکوع ہیں جس کی علامت (پ۴ ع۱۰) جو خطبہ کسی خاص ماہ میں پڑھا جائے اس میں کچھ نشان ہیں اور جو کسی خاص ماہ کے سوا کسی ماہ میں پڑھا جائے اس کو صفحے کی پیشانی پر (عام) لکھا ہے تاکہ وہ خطبہ کسی ماہ میں بھی پڑھا جاوے ہر ماہ کے پانچ پانچ خطبے لکھے ہیں - یہ تو ظاہر ہے کہ ہر ماہ میں پانچ جمعہ نہیں ہوتے یہ بندش نہیں کہ جو خطبہ چوتھا ہو چوتھے ہی جمعہ کو پڑھا جائے بلکہ خطیب کو اختیار ہے کہ چوتھا خطبہ تیسرے جمعہ کو یا پانچواں خطبہ پڑھے - ہاں مگر یہ یاد

رکھنا ضروری ہے کہ مخصوص خطبہ کو برمحل پڑھے۔

اس عاجز سے لغزش ہوئی ہو تو برائے کرم عیب پوشی کریں اور طعنہ زنی سے بچائیں کہ الانسان ضعیف البیان، سہو اور نسیان سے خالی نہیں۔ اس کتاب میں کہیں بھی طبیعت بشاش ہو تو اس کمترین خلایق کو دعائے خیر میں یاد فرمادیں۔

فقط والسلام


العبد الضعیف دعاگو و عاجز

ابوالمشتاق محمدؐ افضل بیگ میرزا

ابن

علامہ حضرت شمس العلماء مرزا قلیچ بیگ صاحب

(دارالخطیب ٹنڈو ٹھوڑا)

حیدرآباد سندھ (مغربی پاکستان)

# پہلا خطبہ ماہِ محرم الحرام کا ذکر عدم ثبات دنیا میں

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَ الْکَوْنَ وَ الْمَکَانَ ○ اَلرَّحِیْمِ الرَّحْمٰنِ الدَّیَّانِ السُّبْحَانِ ○
اَلْقَادِرِ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَجْرَامَ السَّمَاوِیَّۃَ وَالْاِنْسَ وَالْجَانَّ ○ خَلَقَ الْاِنْسَانَ عَلَّمَہُ
الْبَیَانَ ○ وَعَمَّمَ عَلَیْہِ الْاٰلَآءَ وَنَعْمَآئَہٗ مَالَاتُحَاطُ بِالْحُسْبَانِ ○ وَقَدْ عَجَزَ عَنْ اَدَاءِ
شُکْرِہِ اللِّسَانُ ○ وَاَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْوَاحِدُ الْعَظِیْمُ الشَّانِ ○ وَاَشْھَدُ اَنَّ
سَیِّدَنَا وَنَبِیَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ صَاحِبُ الْاٰیَاتِ وَالْبُرْھَانِ ○
اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ بِطُوْلِ الزَّمَانِ ○
اَمَّا بَعْدُ فَیَا عِبَادَ اللّٰہِ اُوْصِیْکُمْ وَاِیَّایَ بِتَقْوَی اللّٰہِ ○ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ عَامَکُمْ ھٰذَا
عَامٌ جَدِیْدٌ وَّشَھْرُکُمْ مُحَرَّمٌ مَّجِیْدٌ اَتَتْ بِفَضْلِہِ الْاٰثَارُ وَبَجَّلَہُ الْاَبْرَارُ الْاَخْیَارُ ○
فَطُوْبٰی لِمَنْ وَّدَّعَ السَّنَۃَ الْمَاضِیَۃَ بِاَعْمَالٍ رَضِیَ بِھَا الْغَفَّارُ ○ وَوَیْلٌ لِّمَنْ
عَاشَرَ الْفُسَّاقَ وَالْفُجَّارَ ○ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ الدُّنْیَا لَیْسَ لَھَا وَفَآءٌ ○ کَمْ غَدَرَتْ
بِالْاَنْبِیَآءِ وَالْاَوْلِیَآءِ وَالْاَصْفِیَآءِ ○ اَمَا تَعْلَمُوْنَ مَا جَرٰی فِیْ ھٰذَا الشَّھْرِ عَلٰی
سَیِّدِ الشُّھَدَآءِ وَسِبْطِ الْمُصْطَفٰی ○ فَالْفَآئِزُ مَنْ خَافَ مِنَ اللّٰہِ وَبَکٰی ○
وَھَا اِنَّ الدُّنْیَا اِنَّمَا ھِیَ دَارُ الرَّحِیْلِ ○ حَیْثُ قَالَ سَیِّدُنَا وَنَبِیُّنَا صَاحِبُ التَّبْجِیْلِ ○
کُنْ فِی الدُّنْیَا کَاَنَّکَ غَرِیْبٌ اَوْ عَابِرُ سَبِیْلٍ ○ نَسْئَلُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ الْمَوْلَی الْکَرِیْمَ
اَنْ یَّتَدَارَکَنَا بِرَحْمَتِہٖ وَاَنْ یُّمِیْتَنَا مُسْلِمِیْنَ ○ بِرَحْمَتِہٖ وَھُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ ○
وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ○ کُلُّ نَفْسٍ
ذَآئِقَۃُ الْمَوْتِ ○ وَاِنَّمَا تُوَفَّوْنَ اُجُوْرَکُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ فَمَنْ زُحْزِحَ عَنِ النَّارِ
وَاُدْخِلَ الْجَنَّۃَ فَقَدْ فَازَ ط وَمَا الْحَیٰوۃُ الدُّنْیَآ اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ ○

| | |
|---|---|
| تعریف لائق ہے اُسے جو مالکِ رحمٰن ہے | خالق ہے کُل عالم کا وہ دیّان ہے سبحان ہے |

رُوح و ملک جن و بشر شمس و قمر حور و پری
شکر اُس کا کیسے ہو ادا اندازہ نعمت کا ہو کیا
اور لاتعداد نعت و ثنا شایانِ فخرِ انبیاء
ذاتِ نبی انس و جان اور غایۂ کون و مکان
جو حکمِ حق لایا بجا اور حسبِ حکمِ احمدؐ مجتبیٰ
اے مؤمنو سوچو ذرا اک سال پورا ہو چکا
جس نے عمل اچھا کیا اور حق کو راضی کر لیا
اور کھو یا جس نے سال بھر اعمالِ بد میں بےخطر
اب پھر نیا سال آ گیا ماہِ محرّم ہے دِکھا
دُنیا ہے اک دارِ فنا اِس میں نہیں بوئے وفا
کیا کیا نبی و اولیا کیسے شہید و اصفیا
ہیں اُن میں سبطِ مصطفےٰ شاہِ شہیدِ کربلا
کیا صبر تھا نامِ خدا حق کی رضا اُن کی رضا
ہے قولِ حضرت مصطفےٰ اے مؤمنانِ باصفا
لازم ہے ہم حق سے ڈریں اور کُل گناہوں سے بچیں
کر نمازوں کو ادا بروقت بے روی و ریا
اے مالکِ ہر دو سرا ہم سب پہ کر فضل و عطا

اک حکم سے پیدا کیا کیا خالقِ ذی شان ہے
فضل اُس کا بےحد ہم پہ ہے اور بیشمار احسان ہے
تعریف اُنکی پوری ہو انسان سے کیا امکان ہے
حق کی طلب کیواسطے اک نور ہے بُرہان ہے
پایا وہ نورِ ایمان کا اور موردِ غفران ہے
کیا کیا عمل ہم نے کیا مؤمن کو جو شایان ہے
اے مرحبا صد مرحبا وہ صاحبِ ایمان ہے
افسوس اُسکی عمر پر وہ صاحبِ خسران ہے
باغِ عمل پھولا پھلا کر لو بہت آسان ہے
جو جال میں اِسکے پھنسا سمجھو کہ وہ نادان ہے
کی حق نے اُنکی ابتلا جس میں سمجھ حیران ہے
جن کے اَلم پر بر ملا ہر اک دل بریان ہے
اُمت کی بخشش مدعا اُن پر سے جان قربان ہے
جو خوفِ حق سے رویگا بےخوفِ از نیران ہے
اور حکمِ مولا پر چلیں جو مالک و منان ہے
امراضِ دِل کیواسطے کیا خوب یہ درمان ہے
مُذنب ہیں ہم اور پُر خطا تو مالک و رحمان ہے

بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ بِالْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ ○ وَنَفَعَنَا وَاِيَّاكُمْ بِالْاٰيَاتِ وَالذِّكْرِ
الْحَكِيْمِ ○ وَتَقَبَّلْ مِنَّا وَمِنْكُمْ تِلَاوَتَهٗ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○ وَاَسْتَغْفِرُ
اللّٰهَ الْعَظِيْمَ لِيْ وَلَكُمْ وَلِسَائِرِ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمٰتِ وَالْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْ
مِنٰتِ وَاسْتَغْفِرُوْهُ اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ بِرَحْمَتِهٖ وَهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ ○

# دوسرا خطبہ محرم الحرام کا روزِ عاشوراء میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَكْرَمَ الشُّهَدَاءَ لِبَذْلِهِمْ نُفُوْسَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ○ اَلَّذِيْنَ جُرِحُوْا وَقُتِلُوْا لِاِعْلَاءِ كَلِمَةِ اللّٰهِ ○ وَسَعَوْا لِصَالِحِ الْاَعْمَالِ وَمَرْضَاتِ اللّٰهِ ○ وَجَهَدُوْا فِي الْاَعْمَالِ لِيُوَافِقُوْا سُنَّةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ○ وَلِهٰذَا انْتَشَرَ دَرَجَاتُهُمْ فِيْ كُتُبِ اللّٰهِ ○ بِالْمَعَارِفِ مَشْحُوْنٌ وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ بَلْ اَحْيَاءٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ شَهَادَةَ مَنْ يَّرْجُوْا رِضْوَانَ اللّٰهِ ○ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ○ اَلَّذِيْ مِنَ الْعٰلَمِيْنَ اصْطَفَاهُ ○ وَعِلْمَ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ اَعْطَاهُ وَمِنْ كَاْسِ الْمَحَبَّةِ وَالرِّضْوَانِ سَقَاهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ مَا دَامَ الْعَالَمُ وَبَقَاهُ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ○ وَاعْلَمُوْا اَنَّ شَهْرَكُمْ هٰذَا شَهْرُ الْحَرَامِ ○ وَخَصَّ اللّٰهُ فِيْهِ يَوْمَ عَاشُوْرَاءَ بِالْاِكْرَامِ ○ اِنَّ فِيْهِ غَفَرَ اللّٰهُ اٰدَمَ وَنَجّٰى نُوْحًا وَّيُوْنُسَ وَاِبْرٰهِيْمَ وَيُوْسُفَ وَمُوْسٰى عَلَيْهِمُ السَّلَامُ ○ وَرَفَعَ دَرَجَةَ اِدْرِيْسَ وَسُلَيْمَانَ فِي الْاَنَامِ ○ وَمِنْ مُّعَظَّمَاتِ الْاُمُوْرِ فِيْهِ شَهَادَةُ سِبْطِ رَسُوْلِ الْمَلِكِ الْعَلَّامِ ○ فَمَنْ رَغِبَ مِنْكُمْ فِيْ اِغْتِنَامِهٖ وَقَدَّمَ النِّيَّةَ فِيْ صِيَامِهٖ فَلْيَصُمِ التَّاسِعَ وَالْعَاشِرَ لِاَنَّ هٰذِهٖ سُنَّةٌ مَّنْقُوْلَةٌ ○ وَصَوْمُ عَاشُوْرَاءَ يَعْدِلُ صِيَامَ سَنَةٍ مَّقْبُوْلَةٍ ○ وَالتَّوَسُّعُ فِيْهِ عَلَى الْعِيَالِ وَالْاِغْتِسَالُ وَالصَّدَقَةُ وَعِيَادَةُ الْمَرِيْضِ وَمَسْحُ رَاْسِ الْيَتِيْمِ حَسَنَةٌ مَّعْمُوْلَةٌ ○ وَفِيْ تَفْطِيْرِ الصَّائِمِ وَاسْقَاءِ الْمَاءِ وَتَشْيِيْعِ الْجَنَائِزِ وَزِيَارَةِ الْعُلَمَاءِ مَوْصُوْلَةٌ ○ جَعَلَنَا اللّٰهُ وَاِيَّاكُمْ مِّنْ عِبَادِهِ الصَّالِحِيْنَ بِرَحْمَتِهٖ وَهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ ○ قُلْ يٰعِبَادِ

الَّذِینَ اٰمَنُوا اتَّقُوا رَبَّکُمْ ؕ لِلَّذِینَ فِی هٰذِهِ الدُّنْیَا حَسَنَةٌ ؕ وَاَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةٌ ؕ اِنَّمَا یُوَفَّی الصّٰبِرُوْنَ اَجْرَهُمْ بِغَیْرِ حِسَابٍ ۝

تعریف ہے لائق اُسی خلاقِ جہان کو
کُن سے فیکون کیا جس نے کیا کون و مکان کو

اور غایۂ پیدائشِ عالم کیا لاریب
مکی مدنی فخرِ رُسل شاہِ جہان کو

کی ماہِ محرم کو عطا خلعتِ تحریم
عاشورہ میں پیدا کی عجوباتِ زمان کو

بخشش ہوئی آدمؑ کی بچے نوحؑ و یونسؑ
تھاما ہے خلیلؑ اور وہ ماہِ کنعان کو

اور نیل کی طغیانی سے موسیٰؑ کو بچایا
درجہ دیا ادریسؑ و سلیمانؑ زمان کو

لیکن کوئی درجہ نہ ملا ایسا کسی کو
جیسا کہ ملا شاہِ شہیدانِ جہان کو

کیا صبر تھا سر دے دیا بس راہِ خدا میں
اک قطرے سے بھی تر نہ کیا اپنی زبان کو

بخشائشِ اُمت کے لئے جان پہ کھیلے
اُف تک نہ کی دل دیا خنجر کو سنان کو

افسوس کہ پھر اُمتِ عاصی اُنھیں بھولے
اور اُن پہ فدا کر دے نہ اپنے دل و جان کو

اے مؤمنو یہ جائے نصیحت ہے کرو غور
آوے جو مصیبت تو پڑھو اُن کے بیان کو

اور حکمِ خداوند پہ ثابت رہو ہر دم
دو دل میں جگہ حبِ رسولِ دو جہان کو

فرمایا ہے حضرتؐ نے کہ عاشورے میں کئی کام
ہیں موجبِ حسنات سُنو اس کے بیان کو

روزہ ہے نہم اور دہم کا بہت افضل
اور واسطے خیرات کے تم باندھو میان کو

اطعامِ مساکین و مریضوں کی عیادت
اور دُور کرو دل میں ہو گر بغضِ نہان کو

ایتام کو تسکین دو تا اُن کا دل ہو خوش
اور غسل کرو پاؤ خدا کے غفران کو

زیارت کرو علماء کی جنازے کے چلو ساتھ
ہر طرح سے راضی کرو ربِ رحمان کو

پکواؤ جو کچھ ہو سکے اس روز زیادہ
اور لُوٹو ثواب و برکاتِ سبحان کو

کر لو جو عمل ہو سکے اور جانو غنیمت
صحت کو فراغت کو جوانی کو امان کو

کس مُلک سے آئے ہو کہاں تم کو ہے جانا
افسوس کہ تم بھول گئے اپنے مکان کو

| | | |
|---|---|---|
| یارب تیرے بندوں کو ذکی جن میں ہے عاصی | | توفیق دے اعمال کی اور دار جنان کو |
| | بارک اللہ لنا آخر تک پڑھے | |

# تیسرا خطبہ محرم الحرام کا ذکر شہادت امام حسین میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ لِمَنْ اَفَاضَ عَلَى الشُّهَدَآءِ سَحَابَ الرَّحْمَةِ مِنَ السَّمَاءِ وَاَعْطَاهُمْ نَعِيْمَ الْجِنَانِ ○ فَلَهُمْ رَوْحٌ وَّرَيْحَانٌ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ سَيِّدُ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ هُوَ خَلِيْفَةُ الرَّحْمٰنِ فِيْ عَالَمِ السِّرِّ وَالْعِيَانِ ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ وَاعْلَمُوْا اَنَّ الدُّنْيَا دَارُ فَنَاءٍ وَّزَوَالٍ ○ وَيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْمُتَعَالِ ○ اَيُّهَا الْمُغْرَقُوْنَ فِيْ بِحَارِ غُمُوْمِ قَتْلِ الْحُسَيْنِ وَيَا اَيُّهَا الْمُحْرَقُوْنَ فِيْ نَارِ هُمُوْمِ شَهَادَةِ ابْنِ سَيِّدِ الْاَكْوَانِ ○ اِعْلَمُوْا اَنَّ هٰذَا شَهْرُ الْمُحَرَّمِ الْحَرَامِ قَدْ وَقَعَتْ فِيْهِ الْوَقَائِعُ الْعِظَامُ ○ اَعْظَمُهَا وَاَفْجَعُهَا شَهَادَةُ ابْنِ الْاِمَامِ الْهُمَامِ ○ فَعَلَيْكُمْ بِاسْتِمَاعِ اَحَادِيْثِ فَضَائِلِهٖ وَشَهَادَتِهٖ وَالْبُكَاءُ عَلٰى مَظْلُوْمِيَّتِهٖ وَمَظْلُوْمِيَّةِ اَهْلِ بَيْتِهٖ ○ وَاَمَّا اِخْبَارُ النَّبِيِّ عَلَيْهِ السَّلَامُ بِهٰذِهِ الْوَاقِعَةِ الْهَائِلَةِ مِنْ جِهَةِ الْوَحْيِ بِوَاسِطَةِ جِبْرَئِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَغَيْرِهٖ مِنَ الْمَلٰئِكَةِ مَشْهُوْرٌ ○ اِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَخْبَرَنِيْ جِبْرَئِيْلُ اَنَّ ابْنِي الْحُسَيْنَ يُقْتَلُ بَعْدِيْ بِاَرْضِ الطَّفِّ وَجَاءَنِيْ بِهٰذِهِ التُّرْبَةِ وَاَخْبَرَنِيْ اَنَّهَا مَضْجَعُهٗ ○ فَقَدْ جَاءَتْ فِيْ هٰذَا الْبَابِ اَحَادِيْثُ كَثِيْرَةٌ ○ وَ وَاوَيْلَاهُ مَنْ حَبَسَ الْمَاءَ عَلٰى عِتْرَةِ الرَّسُوْلِ ○ وَسَقَاهَا مِلْءَ الْبُطُوْنِ لِحَيْوَانَاتِ الْعَسْكَرِ الْمَقْهُوْرِ وَرِجَالِهٖ مِنَ الصِّغَارِ وَالْفُحُوْلِ ○ وَاَذٰى اَهْلَ بَيْتِ الرَّسُوْلِ ○ اَتَرْجُوْا اُمَّةٌ قَتَلَتْ حُسَيْنًا ○ شَفَاعَةَ جَدِّهٖ يَوْمَ الْحِسَابِ ○

ذَلَّا وَاللّٰہِ لَیْسَ لَھُمْ شَفِیْعٌ وَّلَھُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ عَذَابٌ شَنِیْعٌ ○ وَفَّقَنِیَ اللّٰہُ وَاِیَّاکُمْ لِعَمَلِ الصّٰلِحِیْنَ ○ وَغَفَرَ لِیْ وَلَکُمْ وَلِجَمِیْعِ الْمُسْلِمِیْنَ ○ بِرَحْمَتِہٖ وَھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ○ اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَھُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّ لَھُمْ عَذَابًا مُّھِیْنًا ○

اسی کو حمد ہے لائق ازل سے جو کہ آیا ہے — درودِ حق ہو اُس پر جو شہنشاہِ برایا ہے
ہے کیا کچھ فضلِ حق اس اُمتِ احمدیہ پہ روز افزوں — کہاں اِس مرتبہ کو اُمتِ سابق نے پایا ہے
اِس اُمت کی بھلائی تھی فقط منظور خالق کو — یہ ایام اور مہینے کیا گرامی تر بنایا ہے
انھیں ایام والا سے عجب ماہِ محرم ہے — کہ جس ماہِ مکرم میں عیاں عاشورہ آیا ہے
ہوا الہام علام الغیوب اے دوست ظاہر کر — حسینؓ مجتبیٰ کا قتل اِس عشرے میں آیا ہے
نہ ہو کیوں جن و انس اِس ماتم جانکاہ میں غمگین — یہ وہ ماتم ہے سلطانِ دو عالم کو رلایا ہے
طپاں تھے عرش و کرسی اور ملک لوح و قلم ملکیہ — زمین پر ہی نہ تھا صدمہ فلک بھی خون بہایا ہے
فضیلت اہلِ بیتِ پاک کی دیکھو کہے حضرتؐ — علیؓ اور فاطمہؓ حسنینؓ میری جان کا مایا ہے
لڑا کوئی انھوں سے تو لڑوں میں بالیقیں اُس سے — جو اُنکی خیر چاہا وہ بھلائی مجھ سے پایا ہے
تمھارے بیچ دو چیزیں چھوڑتا ہوں اے میری اُمت — رکھو مضبوط اُس کو دین اور دنیا کا مایا ہے
ہے اِک قرآنِ اعظم جس کو حق نے مجھ پہ نازل کی — ہے دیگر آل میری حق نے خود جسکو سراہا ہے
یہی ہیں دین و دنیا میں تمھارے ہادی و رہبر — انھیں سے جنت و کوثر کا ملنا تم کو آیا ہے
حیاتِ جاوداں با فضل و نعمت اُس نے حاصل کی — کہ جس مومن نے اِن دونوں کی حُب میں جاں گنوایا ہے
مخالف جو ہوا اِن کا غضب اللہ کا اُس پر — اَبد تک سمجھو بے پرسش جہنم میں سمایا ہے
کہے حضرتؐ ملا مجھ سے حسینؓ اور میں ملا اُس سے — مُحِب اُس کا محب خالق کا اور میرا کہایا ہے
بھی فرمایئے کہ ہیں حسنینؓ ریحان میرے دنیا میں — مرا لختِ جگر اور دل خنداں انھیں ریحان سے آیا ہے

ہزار افسوس اُس پہ بادِ وجود جان کر رُتبہ — وہ ریحانِ نبیؐ کے قطع پر جرأت بڑھایا ہے
ہے حیف اُس پہ بہت بہر حصولِ حشمتِ دُنیا — خرابی لیکے یکسر دولتِ عقبےٰ گنوایا ہے
ہزار افسوس اہلِ بیت پہ ساقیِ کوثر کے — پئے ایذا رسانی بند پانی تک کرایا ہے
وہ پانی سے نبیؐ کی آل کو تشنہ دہاں رکھکر — سب اپنے لشکرِ فاجر کے حیوان کو پلایا ہے
نبیؐ کے آل کی بے حرمتی کیا کچھ کیا ظالم — نہ خوفِ حق نہ پاسِ مصطفےٰؐ کچھ دلمیں لایا ہے
یہ نیکوں سے خدا کی آزمائش کا نمونہ ہے — کہ اُن کو اجرِ دہ چند حق سے یا تو فیر آیا ہے
فنا ہے جاہِ دُنیا اور باقی ہے سو ذاتِ حق — مگر وہ کام آوے زادِ عقبیٰ جو کمایا ہے
نہ ملک و مالِ دُنیا کام آوے ملکہ رہ جاوے — یہ ملک و مال پڑ رہیگا کہو کب کس کو بھایا ہے
نہ دنیا ایسے مقبولوں کو اے یار و رفاقت دی — تو پھر تم کو بھروسا اُس پہ کہئیے کیسے آیا ہے
خدایا دے ہدایت ہر طرح سے اہل ایماں کو — بحقِ شافعِ محشر کہ جو شاہِ برایا ہے

بارک اللہ لنا ... ۱۲-۴

## چوتھا خطبہ محرم الحرام کا تاکید اجتناب ائمہ امام

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الْمَلِکِ الْعَلَّامِ ۝ قَابِلِ التَّوْبِ وَغَافِرِ الْاٰثَامِ ۝ اَلَّذِیْ اَبْدَأَ الْعَامَ بِالشَّھْرِ الْحَرَامِ ۝ وَعَلِمَ عَدَدَ الشُّھُوْرِ وَالْاَعْوَامِ ۝ وَاحْتَوٰی عِلْمُہٗ عَلٰی دَقَائِقِ الدُّھُوْرِ وَالْاَیَّامِ ۝ وَاَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ ۝ وَاَشْھَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَنَبِیَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ ۝ اَرْسَلَہٗ نُوْرًا لِکَشْفِ الظَّلَامِ ۝ وَرَحْمَۃً لِّجَمِیْعِ الْاَنَامِ ۝ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہِ الَّذِیْنَ اَشَاعُوا الْاِسْلَامَ ۝ اَمَّا بَعْدُ فَیَا عِبَادَ اللّٰہِ ط اُوْصِیْکُمْ وَاِیَّایَ بِتَقْوَی اللّٰہِ ط وَاَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ ط وَمَنْ یُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰہَ ط وَاِیَّاکُمْ وَحُبَّ الدُّنْیَا فَاِنَّہٗ رَأْسُ کُلِّ خَطِیْٓئَۃٍ تَغْتَرُّ النَّاسَ اِلَی الْاَعْمَالِ الْفَاجِرَۃِ فَاجْتَنِبُوْھَا وَشَمِّرُوْا ذَیْلَکُمْ لِلْحَسَنَاتِ الْفَاخِرَۃِ لِاَنَّ الدُّنْیَا مَزْرَعَۃُ الْاٰخِرَۃِ ۝ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ شَھْرَکُمْ ھٰذَا شَھْرُ

الحرام ○ فاتقوا فيه من الفسق والفواحش والاثام ○ وان الدنيا دار المصائب
والفتن ○ التي غدرت بالانبياء والاولياء كسيدنا الحسين والحسن ○ رضي
الله تعالى عنهما ○ ويا ايها المبتلى اتريد الصفا في دار النوائب والمحن ○ ويا غافلا
عن الموت قد حان اهذا ام ركن عمرك المشيد ○ الى متى انت في نوم
غفلتك لا تبدي ولا تعيد ○ نفعنا الله واياكم بالقران العظيم ○ اعوذ
بالله من الشيطان الرجيم ○ اعلموا انما الحيوة الدنيا لعب ولهو وزينة
وتفاخر بينكم وتكاثر في الاموال والاولاد كمثل غيث اعجب الكفار
نباته ثم يهيج فتراه مصفرا ○

تعریف ہے اُس کو جو ہے دُنیا سے نرالا — تنہا صمد و بے کفو بے عم و خالا
ہر کام سے اعلم ہے وہ ہر بات میں اقدر — مالک ہے وہ مولیٰ ہے وہ اولیٰ ہے وہ اعلیٰ
نظامِ جہاتِ دو عالم ہے وہ بے چون — اور خالق جنات و بشر زیر و بالا
سُنتا ہے اُسی وقت جو کوئی اسکو پکارے — اور عرش سے ہے فرش تلک دیکھنے والا
جان قبضۂ قدرت میں اُسی کے ہے سبھوں کی — کرتا وہی زندہ ہے وہی مارنے والا
احوال سے بندونکے دلوں کے ہے وہ واقف — اور جملہ خلائق کا ہے وہ پالنے والا
اور نعت سزاوار ہے اُس شاہِ رُسلؐ کو — عالم کے اندھیرے کا ہوا جس سے اُجالا
اور تابع فرمان ہوا دل سے جو اِن کا — بس ہو گیا مقبولِ خداوند تعالیٰ
اب دِل سے سُنو حکمِ رسُولِ دوسرا کا — تا نُور بڑھے دل میں اندھیرا ہو اُجالا
دُنیا یہ نہ بھولو کہ یہ کشتی ہے فنا کی — طوفان سے ہر آن اِسے رہتا ہے پالا
ہاں کھیتی سمجھ لو اِسے تم دار بقا کی — جو بوؤگے یہاں پاؤگے وہاں اُس سے دہ بالا
دی دِل میں جگہ جس نے اسے وہ ہوا ویران — آباد ہوا جس نے اسے دِل سے نکالا
جو اس سے بچا بچ گیا وہ نارِ سقر سے — اور واہ جو گھر والوں کو بھی اپنے سنبھالا

| | |
|---|---|
| دنیا نہ وفا کی ہے کسی سے نہ کریگی، | خاصانِ خدا نے تبھی تف اس پہ ہے ڈالا |
| کیا غدر کیا اس نے امام شہدا سے | پہونچا یا وہ صدمہ جو سُنا کوئی نہ بھالا |
| اُمت کی شفاعت کے لئے جان پہ کھیلے | اور حلق میں اک قطرہ بھی پانی کا نہ ڈالا |
| عبرت کی ہے جا سبطِ رسولِ دوسرا نے | جان مرضی مولا پہ دی اور حکم نہ ٹالا |
| پھر ہم کو بھی اے مومنو لازم ہے بجالائیں | جو کچھ کہ ہیں احکام خداوند تعالیٰ |
| یارب دے مسلمانوں کو توفیق عمل کی | کر رحم کہ اسلام کا ہی بول ہو بالا |

## پانچواں خطبہ محرم الحرام کا تاکید اتباع نبی علیہ السلام میں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الْمَحْمُوْدِ بِجَمِیْعِ الْمَحَامِدِ ۝ اَلْمُنَزَّہِ عَنِ الْمُشَارِکِ وَالْمُسَاعِدِ ۝ اَلْمُقَدَّسِ عَنِ الْوَلَدِ وَالْوَالِدِ ۝ فَسُبْحَانَ مُطْلِعِ الْاَشْجَارِ وَمُزْہِی الْاَزْھَارِ مِنَ الْعُوْدِ الْیَابِسِ الْجَامِدِ ۝ وَمُخْرِجِ الثِّمَارِ مِنْ اَفْنَانِ الْاَغْصَانِ الْمُطَاعِمِ وَالْاَلْوَانِ بِمَآءٍ وَّاحِدٍ ۝ وَھُوَ الَّذِیْ شَھِدَتْ اَلْسِنَۃُ الْعَالَمِ مِنَ الْعَرْشِ اِلَی الْفَرْشِ بِاَنَّہُ الْقَدِیْمُ الْوَاحِدُ ۝ وَاَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہُ الْمَعْبُوْدُ فِی الْمَعَابِدِ ۝ وَاَشْھَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَنَبِیَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ ۝ اَرْسَلَہُ اللّٰہُ اِلٰی کَآفَّۃِ الْخَلَآئِقِ وَھُوَ عَلَیْہِ شَاھِدٌ ۝ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ ۝ اَمَّا بَعْدُ فَیَا عِبَادَ اللّٰہِ اُوْصِیْکُمْ وَاِیَّایَ بِتَقْوَی اللّٰہِ وَاتِّبَاعِ اَوَامِرِ حَبِیْبِ اللّٰہِ لِاَنَّ مَنْ خَالَفَہٗ لَا یُحِبُّہُ اللّٰہُ فَمَنْ رَعٰی حُدُوْدَ اللّٰہِ فِی السِّرِّ وَالْعَلَنِ ۝ وَاجْتَنَبَ عَنِ الْمَعَاصِیْ مَا ظَھَرَ مِنْھَا وَمَا بَطَنَ ۝ وَشَکَرَ عَلَی النِّعَامِ وَصَبَرَ عَلَی الْبَلَآءِ وَالْمِحَنِ ۝ وَتَذَکَّرَ بِالْمَصَآئِبِ اِبْتِلَآءَ سَیِّدِنَا الْحُسَیْنِ وَالْحَسَنِ ۝ فَقَدْ دَخَلَ بِرَحْمَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی فِی الْعَدْنِ ۝ اِخْوَانِیْ فِیْ ھٰذِہِ الْاَیَّامِ الْعِظَامِ مِنْ شَھْرِ مُحَرَّمِ الْحَرَامِ ۝ جَاھِدُوْا عَلَی الْخَیْرَاتِ وَالْقِیَامِ ۝ وَتُوْبُوْا اِلَی اللّٰہِ غَافِرِ الذُّنُوْبِ وَالْاٰثَامِ ۝ بِرَحْمَتِہٖ وَھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۝ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝

أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ مَنْ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا فَاُولٰٓئِكَ يُبَدِّلُ اللّٰهُ سَيِّاٰتِهِمْ حَسَنٰتٍ ط وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ○

حق تیری ستائش کا ادا کس سے ہوا ہے
جو کچھ کہ زبان کہہ سکے تو اُس سے سوا ہے

تو فرد و صمد بے کفو بے والد و مولود
ہر شے کو فنا اور فقط تجھ کو بقا ہے

اَحجار میں اشجار میں ارحام میں یارب
لعل و گل و انسان تیری قدرت سے بنا ہے

مُرغانِ چمن اور گلِ سوسن کی زبان پر
قدرت کا تیری ذکر ہے اور تیری ثنا ہے

آیات تیری ہستی کے ہیں عرش سے تا فرش
ہر عالم و ذی عقل انھیں دیکھ رہا ہے

یارب دے ہمیں چشم بصیرت کہ نظر آئے
ہر ذرے میں جو نور تیرا جلوہ نما ہے

اور اس تیرے محبوب کو ہے نعت سزاوار
جس کے لئے خود عالم و آدم کی بنا ہے

تو خالق عالم ہے تو وہ رہبر عالم
مرکز یہی ایمان کا مومن کے بنا ہے

اے مومنو ہر بات میں ہر کام میں ہم کو
لازم ہے کہ کریں دل سے جو حضرت نے کہا ہے

جو اُن کا دل و جان سے ہوا تابع فرمان
وہ مومن و دیندار ہے مقبول خدا ہے

شادی میں ہمیں چاہیے بھولیں نہ خدا کو
اور غم میں کریں صبر جو مرضیٔ خدا ہے

بے صبری جو کرتے ہیں وہ کھوتے ہیں جزا کو
بس صبر پہ موقوف مصیبت کی جزا ہے

گر آئے مصیبت تو کرو یاد عزیزو
جو صدمہ ہوا بر سر شاہِ شہدا ہے

سو طرح کے صدمات سہے اور نہ کی اُف
کیا بخشش اُمت کے لئے سر کو دیا ہے

اے مومنو لازم ہے کہ ہم بھی بہ دل و جان
راضی رہیں ہر بات میں جو حق کی رضا ہے

لازم ہے محرم میں ہمیں فاتحہ و خیرات،
اور دُور ہوں اُن کاموں سے جو کرنا بُرا ہے

اور توبہ کریں اپنے گناہوں سے کہ توبہ
امراضِ معاصی کے لئے خوب دوا ہے

کیا فائدہ گر منہ سے کہیں دل نہ ہو نادم
ہر توبہ نصوحا کی طرح ہو تو مزا ہے

تب نیکی گناہوں کے عوض میں ہے وہ دیتا
یہ اُس کی کریمی و رحیمی و عطا ہے

| | |
|---|---|
| یارب ذکی و جملہ مسلمانوں کی تو یہ | کر فضل سے مقبول یہی تجھ سے دعا ہے |

# پہلا خطبہ صفر المظفر کا بعض امور کی تعجیل میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْجَلِيْلِ الْمَجِيْدِ الْعَلِيِّ الْقَوِيِّ الْحَمِيْدِ ○ اَلْغَنِيِّ الْمُغْنِيْ الْمُبْدِئِ الْمُعِيْدِ ○ الْمُعْطِى الَّذِيْ لَا يُفْنِيْ عَطَاءُهٗ وَلَا يَبِيْدُ ○ الْمَانِعُ فَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعَ وَلَا رَادَّ لِمَا يُرِيْدُ ○ خَلَقَ عِبَادَهٗ وَهَدٰهُمْ اِلَى الْاَمْرِ الرَّشِيْدِ ○ وَبَشَّرَهُمْ بِاٰلَاءِ الْجَنَّةِ مَعَ التَّخْلِيْدِ ○ وَحَذَّرَهُمْ مِنْ عَذَابِ النَّارِ وَالْوَعِيْدِ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ الشَّافِعُ فِيْ يَوْمٍ لَا يُغْنِيْ فِيْهِ الْوَالِدُ عَنِ الْوَلِيْدِ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ وَاعْلَمُوْا اَنَّ شَهْرَكُمْ هٰذَا شَهْرُ صَفَرِ الَّذِيْ جَاءَ بَعْدَ الْمُحَرَّمِ ○ وَنَبَّهَكُمْ عَلٰى رَحِيْلِ الْعُمْرِ وَمَنَازِلِ السَّفَرِ ○ فَلَا بُدَّ لِلْعَاقِلِ اَنْ يَّقِيَ نَفْسَهٗ وَاَهْلَهٗ مِنْ نَّارِ السَّقَرِ ○ وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ فِيْ يَوْمِ الْمَحْشَرِ ○ عَجِّلُوْا بِالتَّوْبَةِ قَبْلَ الْمَوْتِ ○ وَعَجِّلُوْا بِالصَّلٰوةِ قَبْلَ الْفَوْتِ ○ وَعَجِّلُوْا بِالصَّدَقَةِ قَبْلَ تَحْوِيْلِ الْمَالِ وَعَجِّلُوْا بِتَزْوِيْجِ الْبَنَاتِ قَبْلَ الْفَضِيْحَةِ ○ وَعَجِّلُوْا بِدَفْنِ الْمَيِّتِ قَبْلَ الْحَدَثِ ○ وَعَجِّلُوْا بِاسْتِعْدَادِ الْمَوْتِ ○ قَبْلَ نُزُوْلِ مَلَكِ الْمَوْتِ ○ وَعَجِّلُوْا بِالْاَعْمَالِ الصَّالِحَةِ قَبْلَ فَنَاءِ الْعُمْرِ ○ وَعَجِّلُوْا بِاِرْضَاءِ الْخُصُوْمَةِ قَبْلَ النَّدَامَةِ ○ اِنَّ اَحْسَنَ الْكَلَامِ وَاَبْلَغَ النِّظَامِ كَلَامُ اللّٰهِ الْمَلِكِ الْعَزِيْزِ الْعَلَّامِ ○ قَوْلُهٗ حَقٌّ وَكَلَامُهٗ صِدْقٌ وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قُوْا اَنْفُسَكُمْ وَاَهْلِيْكُمْ نَارًا وَّقُوْدُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ ○

بارک اللہ لنا آخر صفر بالخیر۔

ج ۱۶۱

حمدِ بے حد ہے سزاوارِ خدائے انس و جان
مبدعِ عالم و آدم مالکِ کون و مکان

بادشاہِ لَم یَزَل اور مالکِ ہر جزو و کُل
جس کے شاہد بحر و بر ہیں اور زمین و آسمان

ہر مکان میں حاضر و ناظر ہے اور خود لامکان
سارے عالم میں نشان اُس کا ہے اور خود بے نشان

ہے رگِ جان سے وہ اُقرب یعنی خود ہے جان میں
سارے عالم میں نہاں اور قلبِ مومن میں عیاں

نعت بے حد پھر سزاوارِ شہِ لولاک ہے
رحمتِ عالم ہیں جو اور بادشاہِ مرسلاں

سورۂ طٰہٰ و یٰسین آئی جن کی شان میں
وصف اُن کا مجھ سے کیا ہو کیا میں اور میری زبان

دے خدا اُلفت ہمیں اپنے حبیبِ پاک کی
جنکی طاعت تیری طاعت اور رضا ہے بےگمان

چل بسے ماہِ محرّم اور صفر تشریف لائے
عمر میں اپنی ہوا ہے ایک حصّے کا زیان

ہر مہینہ ایک منزل سال کی ہے لاکلام
اور اسی صورت سے اپنی عمر کی رفتار جان

اِس لئے اے مؤمنو دل سے سنو فرمانِ حق
اور فرمانِ رسولِ مقتدائے انس و جان

حق نے فرمایا ہے اپنی جان کو اے مؤمنو
اور اپنے اہل کو دو نارِ دوزخ سے اماں

اور فرماتے نصیحت یہ رسول اللہ ہیں،
آٹھ چیزوں میں کرو جلدی تم اے مؤمناں

توبہ میں جلدی کرو مرنے کے آگے بالیقیں
اور نمازوں میں کہ تا ضائع نہ ہوویں رائیگاں

مال کا دو صدقہ جلدی جب تلک ہے ہاتھ میں
آگے ذلت کے بیاہو لڑکیوں کو بے گماں

دفنِ میت میں کرو جلدی کہ اُس میں خوش نہ ہے
مستعد ہو موت کے قبل از زمانِ کوچ جاں

نیکیوں میں کرلو جلدی زندگی ہے جب تلک
اور دشمن کو منالو تا نہ پچھتاؤ وہاں

اے خدا بندوں کو تیرے جن میں ہے عاجز ذکی
ہو میسر تیری رحمت اور فضلِ بیکراں

## دوسرا خطبہ صفر المظفر کا ذکر فنائے دنیا کے میں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم○

اَلحَمدُ لِلّٰہِ الَّذِی لَایَعزُبُ عَن عِلمِہٖ فِی السَّمٰوٰتِ وَالاَرضِ مِثقَالَ ..... ذَرَّۃٍ○ اَلعَلِیمِ بِخَطَرَاتِ النُّفُوسِ مَرَّۃً بَعدَ مَرَّۃٍ○ اَلخَبِیرِ بِمَا تُخرِجُہُ الاَشجَارُ حُلوَۃً وَّمُرَّۃً○ خَلَقَ الخَلَائِقَ

فَقَدَّرَ لِكُلِّ اَحَدٍ عُمُرَهٗ ۞ فَاِذَا جَاۤءَ اَجَلُهُمْ فَلَا تَاَخُّرَ لِذٰلِكَ وَلَا نَظْرَةٌ ۞ اَحْمَدُهٗ حَمْدًا
صَارَ لِمَعْرِفَتِهٖ خُبْرَةٌ ۞ وَاَشْكُرُهٗ عَلَى النِّعْمَةِ السَّابِقَةِ وَلَا يُحْصِىْ اَحَدٌ شُكْرَهٗ ۞
وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ شَهَادَةً تَنْفَعُهَا يَوْمَ الْمَخَافَةِ وَالْحَسْرَةِ
وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ط الَّذِيْ جَعَلَ اللّٰهُ لِعُيُوْنِ
الْعٰلَمِيْنَ قُرَّةً وَّلِوُجُوْهِ الْاَنَامِ غُرَّةً وَّنَضْرَةً ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَيْنِ اَعْيَانِ الْخَلِيْقَةِ ۞ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ ۞
اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ط فَتَاَهَّبُوْا لِنَقْلِ الدُّهُوْرِ ۞ وَتَيَقَّظُوْا لِنَقْلِ الشُّهُوْرِ ۞ قَدْ
نَقَلَكُمُ اللّٰهُ مِنْ مُحَرَّمٍ اِلٰى صَفَرٍ ۞ وَذٰلِكَ عَلَامَاتُ الرَّحِيْلِ وَاَمَارَاتُ السَّفَرِ ۞
وَهَلِ الشُّهُوْرُ اِلَّا مَرَاحِلُ ۞ فَتَزَوَّدُوْا قَبْلَ اَنْ يُّعَجِّلَكُمُ الرَّحِيْلُ ۞ وَاغْتَنِمُوْا فُرْصَةَ
الشَّبَابِ فَاِنَّهٗ يَتَغَيَّرُ وَيَسْتَحِيْلُ ۞ وَذَهَبَ عَنْكُمُ الشَّبَابُ وَلَمْ يَبْقَ لِرَدِّهٖ سَبِيْلٌ ۞
وَاَنْذَرَكُمُ الْمَشِيْبُ بِقُدُوْمِ الْاَجَلِ ۞ فَتُوْبُوْا قَبْلَ اَنْ تَمُوْتُوْا ۞ وَبَادِرُوْا بِالْاَعْمَالِ
الصّٰلِحَةِ قَبْلَ اَنْ تَفُوْتُوْا ۞ جَعَلَنَا اللّٰهُ وَاِيَّاكُمْ مِّنَ التَّائِبِيْنَ عَنِ الذُّنُوْبِ ۞
الْمُخْلِصِيْنَ فِيْ طَاعَةِ عَلَّامِ الْغُيُوْبِ ۞ الَّذِيْنَ كَشَفَ عَنْهُمُ الْكُرُوْبَ وَبَلَّغَهُمْ
غَايَةَ الْمَطْلُوْبِ ۞ بِرَحْمَتِهٖ وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۞ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ
اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۞ اَيْنَمَا تَكُوْنُوْا يُدْرِكْكُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ كُنْتُمْ فِيْ بُرُوْجٍ
مُّشَيَّدَةٍ ۞

ع ٧

| | |
|---|---|
| غور و تامل کر ذرا آخر ہے یہ دارُ الفناء | کیونکر کرے تجھ سے وفا آخر ہے یہ دارُ الفناء |
| اس دارِ فانی پر کبھی تکیہ نہ کر اے نیک خو | اک دن یہ سب دیگی دغا آخر ہے یہ دارُ الفناء |
| احکامِ حق با صدق و جان کرلو ادا اے مومنا | توشہ یہی ساتھ آئیگا آخر ہے یہ دارُ الفناء |
| فانی ہے دُنیا کے دنی زیبا نہیں کبر و منی | ہو دارِ باقی پر فدا آخر ہے یہ دارُ الفناء |
| تو عمر پر تکیہ نہ کر مت مست ہو با مال و زر | تجھ سے یہ سب ہونگے جدا آخر ہے یہ دارُ الفناء |

ماہ محرم ہو چکا آیا صفر ماہ علا — وہ بھی تو گذر جائے گا آخر ہے یہ دار الفنا

گذرینگے یونہی سال و مہ ہو عمر بھی یونہی تباہ — کل موت کا ہے سامنا آخر ہے یہ دار الفنا

جانو غنیمت زندگی کر لو جو کچھ ہو بندگی — جو کر لیا ساتھ آئے گا آخر ہے یہ دار الفنا

وقت جوانی خوب ہے کر بندگی مرغوب ہے — بڑھاپے میں نا کچھ ہو ویگا آخر ہے یہ دار الفنا

اور ہے بڑھاپا بھی بھلا گرچہ شباب آخر ہوا — یہ تو عبادت میں گھٹا آخر ہے یہ دار الفنا

مرنے کے آگے بالیقیں تو یہ کر و لے مومنین — ہے اس سے ایمان کو جلا آخر ہے یہ دار الفنا

غافل نہ ہو ہشیار ہو بس خواب سے بیدار ہو — کر لو جو کچھ اب ہو سکا آخر ہے یہ دار الفنا

آدمؑ سے اس دم تک نبی لاکھوں ہوئے پر کوئی نہیں — کچھ بھی نہیں اُن کا پتا آخر ہے یہ دار الفنا

دیں کے لئے دنیا کرو غم کھاؤ تو دین کا ہی لو — اس میں تمھارا ہے بھلا آخر ہے یہ دار الفنا

نیکی کو تم دن رات لو ۔ ہے مال تو خیرات دو — پائیں گے کل اسکی جزا آخر ہے یہ دار الفنا

تم سن چکے اس پند کو مختار ہو اب لو نہ لو — قدسی جو کہنا تھا کہا آخر ہے یہ دار الفنا

## تیسرا خطبہ صفر المظفر کا محبت رسول علیہ السلام میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَوْضَحَ لَنَا سَبِيْلَ الْاِسْلَامِ وَالْاِيْمَانِ ۝ وَاَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ لِهِدَايَةِ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ ۝ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَاشَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ الْمُخْتَصُّ الْمُنَزَّلُ عَلَيْهِ الْقُرْاٰنُ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الَّذِيْ نَرْجُوْا بِشَفَاعَتِهِ النَّجَاةَ مِنَ النِّيْرَانِ ۝ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ ۝ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ۝ وَوَحِّدُوا اللّٰهَ تَعَالٰى بِالْقَلْبِ وَاللِّسَانِ ۝ وَامْتَثِلُوْا بِاَوَامِرِهٖ وَانْتَهُوْا عَنْ مَّنَاهِيْهِ كَمَا اَخْبَرَ بِهٖ فِي الْكَلَامِ الْمُنَزَّلِ عَلٰى سَيِّدِ الْاَكْوَانِ ۝ وَقَدْ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَالنُّوْرِ الَّذِيْٓ اَنْزَلْنَا وَقَالَ اِنَّا اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا

لِتُؤْمِنُوْا بِاللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ ۝ وَاَمَّا وُجُوْبُ طَاعَتِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَاِذَا اَوْجَبَ
الْاِیْمَانُ بِہٖ وَتَصْدِیْقُہٗ فِیْمَا جَآءَ بِہٖ وَجَبَتْ طَاعَتُہٗ لِاَنَّ ذٰلِکَ مِمَّا اَتٰی بِہٖ قَالَ
اللّٰہُ تَعَالٰی یٰۤاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ ۝ وَقَالَ مَنْ یُّطِعِ الرَّسُوْلَ
فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰہَ ۝ وَقَالَ مَآ اٰتٰکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْہُ وَمَا نَھٰکُمْ عَنْہُ فَانْتَھُوْا ۝ اَیُّھَا
الْحَاضِرُوْنَ صَدِّقُوْا بِمَا جَآءَ بِہٖ مِنْ عِنْدِ اللّٰہِ وَلَا تَجْحَدُوْا رِسَالَتَہٗ وَاعْتَقِدُوْھَا
غَایَۃَ الْاِعْتِقَادِ ۝ اَللّٰھُمَّ یَا مَنْ بِیَدِہِ الْاَمْرُ وَعَلَیْہِ الْاِعْتِمَادُ ۝ نَجِّنَا بِرَحْمَتِکَ
یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۝ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ
الرَّجِیْمِ ۝ قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰہَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰہُ وَیَغْفِرْ لَکُمْ ذُنُوْبَکُمْ
وَاللّٰہُ غَفُوْرٌ الرَّحِیْمٌ ۝

شرع کے حکموں پہ یارو سر جھکانا چاہیئے — سربسر احکامِ قرآں دل سے ماننا چاہیئے

حق کہا قرآں میں ایمان مجھ پہ لائیں جس طرح — یوں رسولِ پاک پر ایمان لانا چاہیئے

کون وہ کونین کے سرتاج فخرِ انبیاء — باعثِ ایجادِ کونین اُن کو جاننا چاہیئے

نام ہے جن کا مُبَشِّر اور نَذِیْر شَاہِدٌ — اُمّیِ عالی گہر سے دل لگانا چاہیئے

فرض ہے سب پر اطاعت اُس رسولِ پاک کی — حکم کو اُس کے بصد اعزاز ماننا چاہیئے

ہے حقیقت میں اطاعت اُس خدائے پاک کی — حکم کو اُن کے خدا کا حکم جاننا چاہیئے

جو نہ مانا حکم و طاعت کو میرے محبوب کے — آتشِ دوزخ میں اُس کو تلملانا چاہیئے

حق کہا اے مومنو اُلفت نبیؐ کی اور میری — نقش سا دل کے نگینے میں بٹھانا چاہیئے

باپ ماں فرزند و زن مال و متاع و جان سے — مجھ کو اور محبوب کو محبوب جاننا چاہیئے

یہ روایت ہے انسؓ سے ایک ان شاہِ رسلؐ — مجھ کو فرمائے تم اس پر صدق لانا چاہیئے

مومنِ کامل وہ تب ہو جو مجھے ہر حال میں — والدین اور مال و جان سے دوست جاننا چاہیئے

ہے بخاری اور مسلم میں بھی لکھی یہ حدیث — شُبہ جس کو ہو اُسے دو میں دیکھنا چاہیئے

ہے روایت خود عمرؓ فرمائے اے شاہِ رُسل
دوست رکھتا ہوں تمھیں جان کے سوا ہر چیز سے
ایک جان کو اپنی رکھتا ہوں میں ہر شے سے عزیز
سُن کے تقریر عمرؓ بولے یہ سردارِ رُسل
تب تک ایمان میں نہ ہو ویگا وہ کامل مطلقاً
پھر عمرؓ فرمائے اللہ کی قسم اب یا رسولؐ
مال و زر فرزند و زن ماں باپ کی کیا اصل ہے
بولے حضرتؐ اے عمرؓ ایمان میں تم کامل ہو اب
تم نے سُنے اے بھائیو احکام حُبِ مصطفیٰ
فرض ہے تم پر محبت اس رسُولِ اللہ کی
آپ کے حق میں سر مُو جو کیا سُستی کی بات
یا الٰہی ہے یہی قدسی کی تجھ سے التجا

آپ کی اُلفت کو ہر شے پر بڑھانا چاہیئے
آپ پر ماں باپ زر قربان کرانا چاہیئے
کیونکہ با حفظ و امان جان کو بچانا چاہیئے
جان سے بہتر مجھے جب تک نہ جانا چاہیئے
شبہ و شک ایمان میں اُسکے صاف لانا چاہیئے
تم پہ جانِ خانماں قربان جانا چاہیئے
حُبّ و اُلفت میں تمھاری جان گنوانا چاہیئے
صاحبِ ایمان کو یہ قصہ سُنانا چاہیئے
عمر سب اس حُبّ و اُلفت میں کھپانا چاہیئے
ہے وہی ایمان اسی سے دل لگانا چاہیئے
اہلِ ایمان میں نہ تم اس کو ملانا چاہیئے
حُبِّ احمد میں ہمیں شیدا بنانا چاہیئے

## چوتھا خطبہ صفر المظفر کا آخری بدھ میں

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الۡمُنَزَّہِ فِیۡ وَحۡدَانِیَّتِہٖ عَنِ الۡوَالِدِ وَالۡمَوۡلُوۡدِ ○ اَلۡعَلِیۡمِ بِاَعۡدَادِ الرَّمۡلِ وَحَبَّاتِ الۡعُنۡقُوۡدِ ○ اَلۡبَصِیۡرِ بِحَرَکَاتِ ذَوِی الۡحَیٰوۃِ فِی الۡبَحۡرِ وَالۡبَرِّ فِی اللَّیَالِی السُّوۡدِ لَا تُدۡرِکُہُ الۡاَبۡصَارُ وَھُوَ الۡوَاحِدُ الۡمَعۡبُوۡدُ ○ وَاَشۡھَدُ اَنۡ لَّاۤ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحۡدَہٗ لَا شَرِیۡکَ لَہٗ شَھَادَۃَ مَنۡ یَّعۡلَمُ اَنَّ اللّٰہَ وَاحِدٌ الۡمَعۡبُوۡدُ ○ وَاَشۡھَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَنَبِیَّنَا وَمَوۡلَانَا مُحَمَّدًا عَبۡدُہٗ وَرَسُوۡلُہٗ غَایَۃُ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ وَمَا بَیۡنَھُمَا مِنۡ مَّوۡجُوۡدٍ ○ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَعَلٰۤی اٰلِہٖ وَاَصۡحَابِہٖ وَسَلَّمَ ○ اَمَّا بَعۡدُ فَیَا عِبَادَ اللّٰہِ اُوۡصِیۡکُمۡ وَاِیَّایَ بِتَقۡوَی اللّٰہِ ○ وَاجۡتَنِبُوۡا عَمَّا نَھَاہُ وَشَمِّرُوۡا اِلٰی مَا یُحِبُّہٗ وَیَرۡضَاہُ ○ اِلَّا اَنَّا

خُلِقْنَا لِلْعِبَادَةِ وَاَنْ تَعْمَلَ مِثْلَ مَا عَمَلَ الْعَامِلُوْنَ ○ كَمَا قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَمَا خَلَقْتُ پ۲۷ ۳
الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ ○ وَفِىْ اٰيَةٍ اُخْرٰى اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ پ۱۸ ۶
اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ○ اِخْوَانِىْ اِجْتَنِبُوا الْمَاٰثِمَ لِتَنَالُوا الْفَوْزَ الْعَظِيْمَ ○ وَاجْتَهِدُوْا
فِى الْحَسَنَاتِ فِى الْيَوْمِ الْاَرْبِعَآءِ الْاٰخِرِ مِنْ هٰذَا الشَّهْرِ تَشَكُّرًا لِّعِنَايَاتِ رَبِّ الْاَرْضِ
وَالسَّمٰوٰتِ ○ حَيْثُ شَفَا فِيْهِ نَبِيُّنَا مَعْدِنُ الْبَرَكَاتِ وَالْاٰيَاتِ الْبَيِّنَاتِ ○ اِنَّ
اَحْسَنَ الْكَلَامِ وَاَبْلَغَ النِّظَامِ ○ كَلَامُ اللّٰهِ الْمَلِكِ الْعَزِيْزِ الْعَلَّامِ ○ قَوْلُهٗ حَقٌّ وَّ
كَلَامُهٗ صِدْقٌ ○ وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ○
اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ اِنْ تَجْتَنِبُوْا كَبَآئِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ نُكَفِّرْ
عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَنُدْخِلْكُمْ مُّدْخَلًا كَرِيْمًا ○

بعدِ حمدِ خالقِ جن و بشر کون و مکان ۔ اور نعتِ رحمتِ عالم نبیِ انس و جان
اب سُنو فرمانِ خالق کو بجان اے مومنو ۔ اور احادیثِ جنابِ بادشاہِ مرسلاںؐ
قولِ حق ہے کیا عبث میں نے تمھیں پیدا کیا ۔ اور نہ میری طرف لوٹو گے یہ باطل ہے گمان
بلکہ جنّ و انس کو پیدا کیا ہوں اس لئے ۔ تا عبادت میں رہیں مشغول میری وہ بجان
یاں تلک حق کی عبادت میں کھڑے رہتے رسولؐ ۔ ورم کر آتے تھے پاؤں غور کر ٹک اے میاں
جب عبادت یوں کریں محبوبِ ربّ العالمین ۔ جن کی خاطر حق نے پیدا کر دئے دونوں جہاں
غور تم کچھ اب کرو اپنی عبادت پر ذرا ۔ دل میں تم سوچو کہ کتنی تم نے کی ہیں نیکیاں
حکم جو آیا ہے تم پر پیروی اُس کی کرو ۔ پیروی شیطان کی ہرگز نہ کیجو کوئی آن
پڑ کے دنیا کی ہوس میں اور خدا کو بھول کر ۔ مت کرو تم عمر اپنی معصیت میں رائیگاں
وقت جب تم سے گیا پھر ہاتھ آنے کا نہیں ۔ تندرستی کو غنیمت جانو تم اے بھائی جان
اور فرماتے ہیں ختم المرسلین تاکید سے ۔ جان لو دنیا کو کھیتی آخرت کی بے گماں
یعنی بے شک دیویگا تم کو خدائے ذوالجلال ۔ بدلا اُن نیکیوں کا جو کرو گے تم یہاں

اور گناہانِ کبیرہ سے بچو اے مومنو،
کیونکہ فرمایا خدا نے ہے کلامِ پاک میں
بخش دیوینگے تمھارے ہم گناہانِ صغیر
اس لئے لازم ہے ہم کو کل کبائر سے بچیں
چارشنبہ آخری ماہ صفر کا مومنو،
یعنی محبوبِ خدا اس ماہ میں بیمار تھے
اس لئے بہرِ ہواخوری گئے تھے باغ میں
گر خوشی اس بات کی ہو مومنوں کو ہے بجا
یاالٰہی مومنوں کو جن میں عاجز ہے ذکی

تا بچو نارِ سقر سے اور خدا ہو مہرباں
گر بچوگے تم گناہانِ کبیرہ سے بجان
اور داخل بھی کریں گے تم کو در باغِ جناں
اور شدہ اعمالِ بد سے ہم کریں توبہ بجان
تھا خوشی کا روز بہرِ خاتمِ پیغمبراں
اور آخر میں شفا دی اُن کو حق نے بیگماں
وہ حبیبِ کردگار و خاتمِ پیغمبراں
کیونکہ فرحت آپکی ہے فرحتِ کل مومناں
بخش دے رحمت سے تا پاویں نعیمِ جاوداں

## پانچواں خطبہ صفر المظفر کا ذکر اجتناب از زنا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَدَارَ دَوَائِرَ الْاَفْلَاكِ ○ وَبَسَطَ الْاَرْضَ وَجَعَلَهَا لِلسُّلَّاكِ ○ وَسَخَّرَ الْفُلْكَ وَجَعَلَ الْمُلْكَ وَدَبَّرَ الْاَمْلَاكَ ○ اَلْقَيُّوْمُ الَّذِيْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَيٰوةَ وَقَدَّرَ النَّجَاةَ وَالْهَلَاكَ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ فِي الْاَمْلَاكِ ○ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ الَّذِيْ فِيْ شَانِهٖ لَوْلَاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاكَ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ وَاتِّبَاعِ اَحْكَامِ رَسُوْلِ اللّٰهِ لِاَنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ لَّا يَتَّبِعُ مَنْ اَرْسَلَهٗ مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا وَّاجْتَبَاهُ ○ وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ فِيْ يَوْمِ الْمَحْشَرِ مَنْ مَلَاءَ عَيْنَهٗ مِنَ الْحَرَامِ اَمْلَاءَ اللّٰهُ عَيْنَهٗ مِنْ جَمْرِ جَهَنَّمَ ○ وَمَنْ زَنٰى بِامْرَاَةٍ حَرَامٍ اَقَامَهُ اللّٰهُ مِنْ قَبْرِهٖ عَطْشَانَ بَاكِيًا حَزِيْنًا مُسْوَدًّا وَجْهُهٗ مُظْلِمًا فِيْ عُنُقِهٖ سِلْسِلَةٌ مِّنْ

نَارٌ وَّسَرَابِيْلُ عَلٰى جَسَدِهٖ مِنْ قَطِرَانٍ لَا يُكَلِّمُهُ اللّٰهُ يُزَكِّيْهِمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ نَسْئَلُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ الْمَوْلَى الْكَرِيْمَ ۝ اَنْ يَّتَدَارَكْنَا وَاَنْ يُّمِيْتَنَا مُسْلِمِيْنَ ۝ بِرَحْمَتِهٖ وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝ قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَ يَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ج وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

کس کی طاقت ہے بجالائے وہ تعریفِ خدا
اور اُس کی نعمتوں کا شکر ہو کس سے ادا

کس بشر سے پوری ہو سکتی ہے نعتِ مصطفےٰ
جن کی توصیف و ثنا کی حد نہ ہو اور انتہا

اب سنو اے مومنو حکم خدائے پاک کو
اور احادیثِ شہِ عالم حبیب کبریا

حق نے فرمایا نبیؐ کو کہدو اِن لوگوں سے تم
جو کہ کرتے ہیں بہت دعوائے حُبِّ کبریا

جب تلک دل سے نہ مانوگے میرے احکام کو
تب تلک تم کو محبت سے نہ دیکھے گا خدا

اور چلوگے گر میرے کہنے پہ جو ہے حکم رب
تم کو چاہے گا خدا اور بخش دیوے گا خطا

سارے بدکاموں سے لازم ہے بچو اے مومنو
اور عبادت میں رہو مصروف بے روی ریا

سب گناہوں سے بچو زِنا بدتر ہے جس کیوسطے
ہے لکھا مشکوٰۃ میں قولِ جنابِ مصطفےٰ

جو کہ دیکھے گا نظر بھر بھر کے آنکھوں سے حرام
حق بھریگا نارِ دوزخ اُن میں در روزِ جزا

اور فرمایا ہے حضرت نے کرے گا جو زِنا
قبر سے اُس کو اُٹھائے گا خدا روتا ہوا

ہوگا پیاسا غم میں ڈوبا رنگ چہرے کا سیاہ
اور اندھیرا اُس پہ ہوگا ہر طرف چھایا ہوا

اور گلے میں اُس کے اک زنجیر ہوگی آگ کی
ہوگا وہ پاجامہ اِک قطران کا پہنا ہوا

ایسی شدت سے نہیں اُس کو چھڑائے گا خدا
اور نہ اُس سے حال پوچھے گا کہ تجھ کو کیا ہوا

ایسے لوگوں پر جو رہتے ہیں زنا میں مبتلا
حشر میں لاریب ہو دیگا عذاب جانگزا

مومنو آئی حدیثیں ہیں بہت اِس شان میں
جن سے ثابت ہے عذابِ قبر بر اہلِ زنا

اور ذرا سوچو تو ظاہر ہے دلیلِ عقل بھی
اِس عمل سے روح و طاقت دل کی گھٹتی ہے سدا

| | |
|---|---|
| آبرو دنیا میں جاوے نور چہرے سے اُٹھے | رفتہ رفتہ اُس سے پھر جاتی رہے شرم وحیا |
| اور لکھا ہے حکیموں نے بہت تحقیق سے | عمر کم ہو اُس کی جو اس میں رہیگا مبتلا |
| مؤمنوں کو اپنی رحمت سے خدا توفیق دے | تا گناہان کبیرہ سے رہیں بچتے سدا |
| بخشدے عصیاں ہمارے سب کے سب بے نیاز | ہم ہیں عاصی تو ہے غفار و حلیم و کبریا |

## پہلا خطبہ ربیع الاول کا ذکر نور محمدی و ولادت میں

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ الْوَلِيِّ الْوَفِيِّ الْمَعْبُوْدِ ه الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الْوَدُوْدُ○ الَّذِيْ اَبَادَ عَادًا وَّ اَهْلَكَ ثَمُوْدَ ○ وَدَمَّرَ اَصْحٰبَ الْفِيْلِ وَمَزَّقَ مُلْكَ نَمْرُوْدَ ○ وَزَيَّنَ الْوُجُوْدَ بِاَشْرَفِ مَوْلُوْدٍ○ اَلنَّبِيِّ الْعَرَبِيِّ الَّذِيْ شَرَّفَ بِهٖ الْاٰبَاءَ وَالْجُدُوْدَ ○ وَبَعَثَهٗ رَحْمَةً لِّلْكُهُوْلِ وَالشُّيُوْخِ وَالْاَطْفَالِ الَّذِيْنَ فِي الْمُهُوْدِ○ فَسُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى مِنْ مَّلِكٍ مَّعْبُوْدٍ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ شَهَادَةً تَنْفَعُ قَائِلَهَا فِيْ ضِيْقِ اللُّحُوْدِ ○ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ○ الَّذِيْ اَبَادَ اَهْلَ النِّفَاقِ وَالْجُحُوْدِ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِيْ جَعَلْتَهٗ شَفِيْعَ الْخَلَائِقِ مِمَّنْ تَبِعَهٗ فِي الْيَوْمِ الْمَوْعُوْدِ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ ○ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ﷻ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ فِيْ مِثْلِ هٰذَا الشَّهْرِ الشَّرِيْفِ وُلِدَ مَنْ لَّوْلَاهُ مَا خَلَقَ الْوُجُوْدَ○ وُلِدَ يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ لِاِثْنَتَيْ عَشَرَ لَيْلَةً تَخْلُوْنَ مِنَ الرَّبِيْعِ الْاَوَّلِ ه فَاَصْبَحَتْ بَطْحَاءُ مَكَّةَ تَرْقُصُ طَرَبًا○ وَاهْتَزَّ الْحَرَمُ فَرَحًا وَّعَجَبًا○ وَاسْتَبْشَرَتْ اَهْلُ السَّمٰوٰتِ بِوِلَادَتِهٖ ه وَفَازَتْ اٰمِنَةُ بِسَعَادَتِهٖ ه فَلَهُ النَّسَبُ الرَّفِيْعُ الْمُشَرَّفُ فَهُوَ سَيِّدُنَا مُحَمَّدُ ابْنُ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ ابْنِ هَاشِمٍ سَيِّدُ بَنِيْ عَدْنَانَ○ فَمَنْ عَظَّمَ لَيْلَةَ مَوْلِدِهٖ بِمَا اَمْكَنَهٗ مِنَ التَّعْظِيْمِ وَالْاِكْرَامِ○

دو گروہوں میں صلح کر دینے کا درجہ ہی بڑا
صلح کروا دیگا دو شخصوں میں جو للہ جان
خود یہ دنیا میں نہ رکھو حق کسی کا بھائیو
اور آپس میں سوا حق کے نہ لو کچھ غیر حق
مال لوگوں کا دغل بازی سے کھانے کے لئے
دغل بازی سے کسی بھائی کا حق کرنا ہضم
حق کسی بندے کا کھانا جسکی بخشش ہی نہیں
واسطے رد کے کسی کو تم نہ دھو کا دو کبھی
لوٹیں گے وارث حزا اور تم دھرے جاؤ گے وہاں
گر پشیمان لاکھ تم ہوگے تو پھر کیا فائدہ
اے خدائے دو جہاں تو غیر کے حق سے بچا
ہے یہ تبیاں کی دعا تو بخش ہم سب کی خطا

شافع محشر کا اس بارے میں یوں فرمان ہے
رتبۂ شہداء ملے ۔ خوشنودیٔ رحمان ہے
ورنہ سمجھو روز محشر آپ کو نقصان ہے
قول حق جل علا کا صاف در قرآن ہے
کھینچ مت لیجاؤ حاکم کی طرف کوئی آن ہے
کام ہے نالائقوں کا ۔ موجب طغیان ہے
غیر کا حق جو کہ کھاتا ہے بڑا نادان ہے
جل بسو گے قبر میں پھر حشر کا میدان ہے
روبرو خالق کے سال پر عدل اور میزان ہے
غیر کا حق اپنے پر ہو تو بہت خسران ہے
کام ہم سے ایسے ہوں جس سے تو خوش ہر آن ہے
یارب بحق مصطفےٰ جو شافع عصیان ہے

# پہلا خطبہ ذیقعدۃ الحرام کا نصائح میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَنْعَمَ عَلَيْنَا بِالْاِسْلَامِ وَ الْاِيْمَانِ ○ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّنَا بِنِعْمَةِ الْاَلْوَانِ ○ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِعِبَادِهٖ فِی الْقُبُوْرِ بِالرَّوْحِ وَالرَّيْحَانِ ○ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ يَحْكُمُ عَلٰى عِبَادِهٖ بِالْعَدْلِ وَ الْاِحْسَانِ ○ اِيَّاكَ نَعْبُدُ اَيْ نَخُصُّكَ بِالْعِبَادَةِ فِيْ كُلِّ وَقْتٍ وَّ اَوَانٍ ○ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ عَلَى الْاَعْدَاءِ وَ النَّفْسِ وَ الشَّيْطَانِ ○ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ بِالْاِسْتِقَامَةِ عَلَى الْاِيْمَانِ ○ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ مِنْ اَهْلِ الْهِدَايَةِ اِلٰى طَرِيْقِ الْجِنَانِ ○ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ اَهْلِ الْكُفْرِ وَ الطُّغْيَانِ ○ اٰمِيْنَ اِجَابَةً

لِلّٰہِ عَلٰی وَشُکْرًا لِلْمَلِکِ الدَّیَّانِ ○ اَحْمَدُہٗ سُبْحَانَہٗ وَتَعَالٰی وَھُوَ الْمَحْمُوْدُ بِکُلِّ لِسَانٍ ○ وَاَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ شَھَادَۃً تُنْجِیْ قَآئِلَھَا مِنَ النِّیْرَانِ ○ وَاَشْھَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَنَبِیَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہُ الْمَبْعُوْثُ فِیْ اٰخِرِ الزَّمَانِ ○ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ بِطُوْلِ الزَّمَانِ ○ اَمَّا بَعْدُ فَیَا عِبَادَ اللّٰہِ اُوْصِیْکُمْ وَاِیَّایَ بِتَقْوَی اللّٰہِ یَرْحَمُنِی اللّٰہُ وَاِیَّاکُمْ وَالْمُسْلِمِیْنَ بِاَمْرِ الْقُرْاٰنِ ○ اَیْنَ الْاٰبَآءُ وَالْاَبْنَآءُ وَالْاِخْوَانُ ○ اَیْنَ الْمُلُوْکُ وَالْعُلَمَآءُ وَالْخُزَّانُ ○ فَکَیْفَ یَفْرَحُ مَنْ مَّاتَ وَالرَّبُّ عَلَیْہِ غَضْبَانُ ○ وَاتَّقُوا اللّٰہَ حَقَّ تُقٰتِہٖ فِی السِّرِّ وَالْاِعْلَانِ ○ وَقَدْ وَرَدَ فِی الْخَبَرِ عَنْ سَیِّدِ الْبَشَرِ وَشَفِیْعِ الْاُمَّۃِ فِیْ یَوْمِ الْمَحْشَرِ ○ اَنَّہٗ قَالَ اَلنَّاسُ نِیَامٌ فَاِذَا مَاتُوْا اِنْتَبَھُوْا ○ وَفَّقَنَا اللّٰہُ وَاِیَّاکُمْ بِصَادِقِ الْاِیْقَانِ وَدَآئِمِ الْاِیْمَانِ ○ بِرَحْمَتِہٖ وَھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ○ کُلُّ مَنْ عَلَیْھَا فَانٍ وَّیَبْقٰی وَجْہُ رَبِّکَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِکْرَامِ ○

عزیزا اچھا تجھے اس دم میسر یہ زمانہ ہے
نہ ہو مغرور اپنے مال و منصب جاہ و حشمت پر
پدر مادر برادر اور جو ہیں آشنا تیرے
کفن پہنا کے جب تجھ کو لٹا دیں قبر کے اندر
وہاں منکر نکیر آکر سوالی جبکہ ہوں تجھ پر
بحسن و شکل و نورانی تو ہے گر یوسف ثانی
ذرا دیکھو سلیمان ؑ کو ذرا جمشید کو دیکھو
کہاں ہامان و فرعون اور کہاں ضحاک و فریدوں

جو کرنا ہے سو کر لے پھر نہیں یہ ہاتھ آنا ہے
کہ آخر ایک دن مٹی کے اندر گھر بنانا ہے
جنازہ جب ترا نکلے تو پھر ہر اک بگانہ ہے
کہو یہ مال و دولت کچھ ترے ہمراہ جانا ہے
اگر حق کہہ دیا بہتر نہیں تو گرز کھانا ہے
نہیں یہ شکل دکھلانی وہاں کچھ کام آنا ہے
بھلا لاکھوں سے بھی اک دو کسی کا کچھ نشانا ہے
کہاں نمرود و قارون کہاں اس کا خزانا ہے

جو بیک مرگ نے اے جان کسی کو بھی نہیں چھوڑا — تو پھر کیوں ناحق اس فعل کے پیچھے تو دیوانا ہے
گنوائی زندگی اپنی سدا کھانے اور پینے میں — بڑھاپا آگیا سر پر تو پھر افسوس کھانا ہے
یہاں رہنے سے ہو نالاں وہاں چلنے کا کر ساماں — غنیمت یہ زمانہ اور مبارک آشیانا ہے
نماز پنجگانہ پڑھ جماعت سے ہمیشہ تو — جو ہووے وقت جمعہ کا تو پھر مسجد میں آنا ہے
طہارت اور وضو کے ساتھ توبہ کر گناہوں سے — خلوص دل سے رب کی بندگی میں سر جھکانا ہے
فرائض اور واجب اور ہر سنن اور ہر نوافل سے — فراغت کر جناب کبریا میں ہاتھ اٹھانا ہے
مناجات دعا کرنا کہ ہو مقبول سب طاعت — بصدق دل نہایت عاجزی سے گڑگڑانا ہے
سدا تسبیح و ذکر حق میں رکھ مشغول دل اپنا — گر اے جان نعمت جنت تجھے منظور کھانا ہے
جو ہیں اب زندگی کے دن اسی کو تو غنیمت گن — جو یہ گذرا تو اک دن حیف ہے ذلت اٹھانا ہے
مصیبت پر بلا پر معصیت پر صبر کر اے دل — اگر منظور پیش حق تجھے رتبہ بڑھانا ہے
خدا نے جو مقدر کر دیا بیشک ملے گا وہ ○ — تو پھر کس واسطے اپنے کو یاں در در پھرانا ہے
میسر پر قناعت کر کیا کر شکر نعمت کا — کہ اس سے بیگماں تجھ کو وہاں انعام پانا ہے
حلالوں کو بھی گو کھایا حراموں سے نہ باز آیا — اسے شیطاں نے بہکایا بھلا کیسا یہ کھانا ہے
جو کرتے ظلم دنیا میں خدا کے قہر سے بے ڈر — جزا اس کی بری پاوے خدا قادر توانا ہے
نصیحت سے جو منھ موڑا یہاں باطل نہیں چھوڑا — تو ناحق دیدۂ گریاں سے واں آنسو بہانا ہے
بدوں سے بھاگ حق سے کر طلب توفیق نیکی کی — یتیما ہوش کر چل پھر اسی کے پاس جانا ہے

## دوسرا خطبہ ذیقعدۃ الحرام کا حج و زیارت کے بیان میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ عَلَا فِیْ مَجْدِهٖ وَتَعَالٰی ○ اَلَّذِیْ نَادٰی عِبَادَهٗ فِی الْاَصْلَابِ فَلَبَّوْهُ رِجَالًا ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْکَ لَهٗ شَهَادَةً تُخَفِّفُ عَنْ قَآئِلِهَا اَثْقَالًا ○ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَنَبِیَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا

عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ نَبِيٌّ اَقْسَمَ اللّٰهُ بِحَيٰوتِهٖ وَالٰى ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ
عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ذِكْرُهٗ فِي الْمَحَافِلِ وَالْمَجَالِسِ
خَيْرٌ وَّاَوْلٰى ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ○ وَاعْلَمُوْا
اَنَّ مَنْ تَاجَرَ اِلَى اللّٰهِ فَقَدْ رَبِحَتْ تِجَارَتُهٗ ○ وَمَنْ قَصَدَ بَابَهٗ فَقَدْ
صَدَقَتْ اِنَابَتُهٗ ○ وَهٰذِهٖ عِبَادَ اللّٰهِ اَشْهُرُ الْحَجِّ الْمَوْسُوْمَةُ بِالْعَجِّ وَالثَّجِّ
بُدِئَتْ بِعِيْدِ الْفِطْرِ وَخُتِمَتْ بِعِيْدِ النَّحْرِ ○ وَاشْتَمَلَتْ عَلٰى اَيَّامِ الْعَشْرِ ○
يُؤَمُّ فِيْهَا الْبَيْتُ الْعَتِيْقُ ○ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ ○ وَيُرَامُ رِكَابُ الرَّهْفِ اِلَى
لِمَفْتُوْنِ السَّيْرِ وَالسُّرٰى زَمِيْلًا ○ وَيَقْطَعُوْنَ الْفَلَا مِيْلًا مِيْلًا ○ وَقَدْ
وَرَدَ فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ فِيْ يَوْمِ الْمَحْشَرِ ○ اَلْحَاجُّ
فِيْ ضَمَانِ اللّٰهِ مُقْبِلًا وَّمُدْبِرًا ○ فَرَحِمَ اللّٰهُ امْرَءًا تَقَصَّدَ تِلْكَ الْبَنِيَّةَ
وَبَادَرَ اِلٰى بُلُوْغِ الْاُمْنِيَّةِ قَبْلَ وُقُوْعِ الْمَنِيَّةِ ○ فَيَقْدَمُ عَلَى الْمَلِكِ الدَّيَّانِ
نَاقِصُ الْاَرْكَانِ ○ وَتَوَلَّوْا مِنْ صَمِيْمِ الْفُؤَادِ ○ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا حَجَّ بَيْتِكَ
الْحَرَامِ ○ وَاَسْلِكْنَا النِّيَّةَ فِيْ هٰذِهِ الْاَشْهُرِ الْعِظَامِ ○ وَتُبْ عَلَيْنَا
اَجْمَعِيْنَ ○ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ
الْعٰلَمِيْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ اَلْحَجُّ اَشْهُرٌ مَّعْلُوْمٰتٌ ع
فَمَنْ فَرَضَ فِيْهِنَّ الْحَجَّ فَلَا رَفَثَ وَلَا فُسُوْقَ وَلَا جِدَالَ فِي الْحَجِّ ○

| | |
|---|---|
| اے مومنو حکم خدا یوں تم پہ پُرفطرت ہوا | جس نے عمل اس پر کیا وہ لائق رحمت ہوا |
| احکام حق جو تم سنو ہر دم عمل اس پر کرو | فعال نیکی سے کہو انسان ذی عزت ہوا |
| حکم خدا جل و علا قرآن سے یوں ظاہر ہوا | حج فرض اس پر ہو گیا جو صاحب ثروت ہوا |
| مقدور و طاقت ہے جسے ہے فرض اس پر حج کر | زر دار اگر نا حج کرے فاسق مع الذلت ہوا |

بس اب تم اے طاقتور کوشش سے قصدِ حج کرو
جو حج کیا اُس کو کہو مستوجبِ رحمت ہوا

یوں شاہِ دین فرمائے مقدور والے حج کریں
زردار کوئی بے حج کئے دنیا سے گر رخصت ہوا

محشر میں کل وہ بے نوا رسوائی پانے کے سوا
دوزخ کو گھر اپنا کیا محرومِ از جنّت ہوا

مقدور والے مؤمنو پس حج کی تیاری کرو
اِحرام باندھو راہ میں مُحرِم ہی ذی حُرمت ہوا

فرحان صفا میں ڈیرے لو طواف کعبہ کا کرو
اور حجرِ اَسوَد چُوم لو یہ حکم سب حُجّت ہوا

زمزم پیو باشوقِ دل دیکھو حطیمِ متّصل
بر صدقِ دل ہو متّصل ہر کام با نیّت ہوا

چل کر مقامِ پاک پاؤ حفرہ میں با اخلاص جاؤ
عمرے کی دولت ہاتھ لاؤ ایمان با قوت ہوا

عرفات کی نعمت کو لو دارین کی دولت نہ کھو
نعمت بڑھے اُس کو کہو جو شاکرِ نعمت ہوا

کبھی کئی مقام اِن کے سوا ہیں اور متبرک بلا
اِن سب سے گر فائز ہوا مسکن تیرا جنّت ہوا

حکمِ شریعت بالیقیں کر لو زیارت شاہِ دیں
در اصل ہے فرضِ یقیں ظاہر میں گو سُنّت ہوا

یہ وہ زیارت ہے دِلا معراجِ مؤمن ہے گویا
دارین کی دولت لیا جو زائرِ حضرتؐ ہوا

فرمائے شاہِ انبیاء میری زیارت جو کیا
بخشانا اُس کے جُرم کا واجب بلا حرکت ہوا

ہے یہ حدیثِ مصطفٰےؐ میری زیارت جو کیا
گویا حیاتی میں مِلا اور صاحبِ نعمت ہوا

یہ نعمتیں حاصل کرے جبتک کہ تن میں دم رہے
تب کچھ نہ ہوگا ہاتھ سے جب تن سے جان رخصت ہوا

پیسا یہیں رہ جائیگا ساتھ اپنے نا کچھ آئے گا
تم معصیت میں مبتلا ورثا پہ زر قسمت ہوا

وارث یہاں آرام میں تم رنجش و آلام میں
تم بے نوا اک دام میں وہ صاحبِ دولت ہوا

دنیا کی اُلفت کاڑ دو غفلت کا پردہ پھاڑ دو
دامانِ نکبت جھاڑ دو دین اُس سے پُر نصرت ہوا

ہے جان و صحت سلطنت رکھ ہوش کر برباد مت
کر نیکی جتنی ہو سکت یہ توشۂ صحبت ہوا

مؤمن کو ہر ایک یا مجیب حجّ و زیارت کر نصیب
قدسی ہے خاطی کر مُصیب خُطبہ یہاں تمّت ہوا

## تیسرا خطبہ ذیقعدۃ الحرام کا شرائط بیعت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم و ذکر حج و زیارت میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ جَعَلَ الْاِسْلَامَ لِنَيْلِ عِنَايَتِهٖ سَبَبًا ○ وَالْاِمْتِثَالَ لِاَحْكَامِهِ الشَّرِيْعَةِ مِفْتَاحًا لِكُنُوْزِ الْمَعَارِفِ عَجَبًا ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ شَهَادَةً اَهْتَزُّ بِهَا طَرَبًا ○ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ الْمُجْتَبٰى ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى هٰذَا النَّبِيِّ الْكَرِيْمِ ○ وَالرَّسُوْلِ السَّنَدِ الْعَظِيْمِ ○ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ صَلٰوةً وَّسَلَامًا دَائِمَيْنِ مُتَلَازِمَيْنِ اَبَدًا ○ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ وَتَزَوَّدُوْا لِلْعُقْبٰى ○ وَاعْمَلُوْا عَلٰى قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاِنَّهٗ قَالَ بَايِعُوْنِيْ عَلٰى اَنْ لَّا تُشْرِكُوْا بِاللّٰهِ شَيْئًا ○ وَلَا تَسْرِقُوْا وَلَا تَزْنُوْا وَلَا تَقْتُلُوْا اَوْلَادَكُمْ وَلَا تَاْتُوْا بِبُهْتَانٍ تَفْتَرُوْنَهٗ بَيْنَ اَيْدِيْكُمْ وَاَرْجُلِكُمْ وَلَا تَعْصُوْا فِيْ مَعْرُوْفٍ ○ فَمَنْ وَّفٰى مِنْكُمْ بِعَهْدِهٖ فَاَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ○ اِخْوَانِيْ اِعْلَمُوْا اَنَّ هٰذِهِ الْاَيَّامَ يَلْبَسُ الْحُجَّاجُ فِيْهَا الْاِحْرَامَ ○ وَيَتَوَجَّهُوْنَ اِلَى الْبَيْتِ الْحَرَامِ ○ اَللّٰهُمَّ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ○ وَفِّقْنَا اَنْ نَّبْلُغَ الْمَشَاعِرَ الْعِظَامَ ○ وَنَشْرَبَ مِنَ الزَّمْزَمِ وَنَدْفَعَ عَنَّا الْاَسْقَامَ ○ وَنَبْكِيْ عِنْدَ الْمِيْزَابِ بِدُمُوْعٍ سِجَامٍ ○ اِنَّ اَحْسَنَ الْكَلَامِ وَاَبْلَغَ النِّظَامِ كَلَامُ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلَّامِ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ اِنَّ اَوَّلَ بَيْتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ لَلَّذِيْ بِبَكَّةَ مُبٰرَكًا وَّهُدًى لِّلْعٰلَمِيْنَ ○ فِيْهِ اٰيٰتٌۢ بَيِّنٰتٌ مَّقَامُ اِبْرٰهِيْمَ ۚ وَمَنْ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا ؕ وَلِلّٰهِ عَلَى

النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا ؕ

حمدِ خدا میں صبح کو ہر مُرغ کی للکار ہے | نَے کی طرح ہر شاخ پر توحید کا اقرار ہے
محفل میں دیکھو شمع کو جلتی ہوئی لرزان ہے | شوقِ جمالِ قدس میں روتی یہ زار و زار ہے
پروانہ شمع پر فدا ہوتا ہے یا کہ نُور پر | کچھ اصل شمع کی نہیں بس نُور کا اظہار ہے
نعتِ نبیؐ شاہِ جہاں کس طرح سے ہووے بیاں | جن کے سبب ہر دو جہان ہر ایک شئی اظہار ہے
محبوبِ حق ہیں بالیقیں اور رحمۃٌ للعالمین | افضل ہیں سب مخلوق میں دیندار کا اقرار ہے
اے مومنو دل سے بیعت رسُولِ پاک کو | حضرتؐ نے کیسی شرط پر ہم سے لیا اقرار ہے
بیعت کی پہلی شرط یہ فرمائے حضرت مصطفیٰ | بولو شریک اللہ کا کوئی نہیں زنہار ہے
اور دوسری یہ شرط ہے چوری نہ تم ہرگز کرو | سوم زنا سے تم بچو زانی کا گھر فی النار ہے
ہے شرط چوتھی یہ کہ تم مت قتل بچوں کو کرو | پنجم نہ تہمت تم دھرو یہ لعنتی کا کار ہے
یعنی نہ باندھو غیر پر بہتان اپنے دل سے تم | اللہ کو یہ ناپسند ہے - کیونکہ یہ فعلِ نار ہے
اور حکمِ شرعی سے کبھی انکار مت کرنا ذرا | دل سے کرو وہ کام جو خوشنودیٔ غفار ہے
فرمایا آنحضرتؐ نے جو بیعت پہ ہو ثابت قدم | اللہ پر ہے اجر اُس کا جو کہ بخشنہار ہے
اے مومنان ذوالکرام ذیقعدہ میں حاجی تمام | احرام باندھے شادکام لبیک کا اقرار ہے
شوقِ جمالِ کعبہ میں گھر بار اپنا چھوڑ کر | لبیک کہتے جاتے ہیں اور نیز دلِ افگار ہے
زردار ہو کر بے عذر چھوڑا نہیں اب تک ہے گھر | اے وائے اُس کے حال پر یہ مال و زر بیکار ہے
دُنیا دو روزہ ہے میاں دائم نہیں رہنا یہاں | جب روح ہوئی تن سے رواں پچھتانا تب بیکار ہے
ہاں صدق سے نیت کریں حج کی کہ اس سے بھی اجر | دیوے ثوابِ حج اُسے جو مالک و مختار ہے
بعد حج کے تم اے مومنو قصدِ مدینہ سب کرو | روضہ مبارک دیکھ لو جس جا بہت انوار ہے
جو فی الحقیقت حج یہی ہے عاشقوں کا بالیقیں | کعبہ سے بڑھ کر شاہِ دین کا روضہ پُر انوار ہے
فرمائے ہیں حضرت نبیؐ جس نے زیارت میری کی | گویا حیاتی میں ملا مجھ سے وہ نیکو کار ہے

جس شخص نے حج کر لیا میری زیارت نا کیا
گویا ظلم مجھ پر کیا کیسا وہ بد اطوار ہے

اک بار سلام آکر اگر کوئی شوق سے مجھ پر کرے
میری طرف سے بھی جواب اس وقت پر بس یار ہے

حق کے فرشتے آکے دس کر لیں زیارت اسکی بس
کرتے سلامان شوق سے زائر اوپر ہر بار ہے

یارب میسر ہو ہمیں حج و زیارت شاہِ دین
جس کے لئے دیجے بڑے اور بے عدد اثمار ہے

شوقِ کعبہ دل میں ہو ہاتھوں میں ہو اس کا غلاف
اور طوافِ خانۂ کعبہ کریں ہر بار ہے

اور صفا مروہ میں دل سے سعی کرنا ہو نصیب
بوسہ دینا حجرِ اسود کا ہمیں درکار ہے

ہم سب کو یارب مجیب حج و زیارت کر نصیب
بتیان عاصی ہے غریب تو سب کا بخشنہار ہے

## چوتھا خطبہ ذیقعدہ کا مناقب اہل بیت و فضیلت اصحاب کرام کے بیان میں!

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَغْرَقَ الْعَالَمَ فِيْ بَحْرِ الْحَيْرَةِ وَالتَّعْجِيْزِ ○ وَاَبْدَعَ الْمَوْجُوْدَاتِ فَلَيْسَ فِيْ صُنْعَتِهٖ اَشْكَالٌ وَّلَا تَعْوِيْزٌ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَاشَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ الَّذِيْ خَلَعَ عَلَيْهِ خَلْعَ التَّكْرِيْمِ وَالتَّعْزِيْزِ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهِ الَّذِيْنَ حُبُّهُمْ جُزْءُ الْاِيْمَانِ وَوَسِيْلَةٌ اِلٰى قُرْبِ الْمَلِكِ الْعَزِيْزِ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ فِي السِّرِّ وَالْعَلَنِ ○ وَاجْتَنِبُوا الْاٰثَامَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ ○ وَ اسْتَمْسِكُوْا بِكِتَابِ اللّٰهِ ○ وَالْزَمُوْا حُبَّ عِتْرَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ○ لِاَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى قَالَ فِيْ شَانِهِمْ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا ○ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّيْ تَارِكٌ

فِيكُمُ الثَّقَلَيْنِ كِتَابَ اللهِ وَعِتْرَتِي وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ۞
وَشَفِيعِ الْأُمَّةِ فِي يَوْمِ الْمَحْشَرِ ۞ أَنَّهُ قَالَ أَصْحَابِي كَالنُّجُومِ
بِأَيِّهِمُ اقْتَدَيْتُمُ اهْتَدَيْتُمْ ۞ إِخْوَانِي اعْلَمُوا أَنَّ حُبَّ أَهْلِ بَيْتِ
النَّبِيِّ وَأَصْحَابِهِ لَا يَتِمُّ بِاللِّسَانِ بَلْ بِالْجَنَانِ ۞ وَحُبَّ الْجَنَانِ
لَابُدَّ أَنْ يَظْهَرَ بِالْأَرْكَانِ ۞ رَزَقَنَا اللهُ وَإِيَّاكُمْ حُبَّ أَهْلِ بَيْتِ النَّبِيِّ
وَأَصْحَابِهِ ۞ بِرَحْمَتِهِ وَهُوَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ ۞ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِينَ ۞
أَعُوذُ بِاللهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيمِ ۞ وَعَدَ اللهُ الَّذِينَ اٰمَنُوا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا
الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْأَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَ
لَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِينَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِنْ بَعْدِ خَوْفِهِمْ
اَمْنًا ط يَعْبُدُونَنِي لَا يُشْرِكُونَ بِي شَيْئًا ط

حمد لائق ہے اُسے جو مالک و رحمان ہے
جس کی نعمت بے عدد اور بیشمار احسان ہے

اور نعتِ شاہِ انبیاء جو ناسخ ادیان ہے
کس طرح پوری ہو دا انساں سے کیا امکان ہے

حُبِّ آلِ مصطفیٰ اے مومنو ایمان ہے
اور صحابہؓ کی محبت باعثِ غفران ہے

سرورِ عالم کے آلِ پاک کی وہ شان ہے
جن کی پاکی کا بیان در آیتِ قرآن ہے

اور رُتبہ جانشینانِ نبیِ پاک کا
نزدِ حق اور نزدِ محبوبِ خدا ذی شان ہے

اہلِ بیتِ مصطفیٰ کی شان میں اللہ نے
آیۂ تطہیر میں فرمایا در قرآن ہے

یہ ارادہ ہے خدا کا اہلِ بیتِ مصطفیٰ
تا بُرائی دُور کر دے تم سے وہ ہر آن ہے

اور تم کو پاک کر دے پاک کرنے کا جو حق
فضل سے اپنے بخشیں جو مالک و منان ہے

نیز فرمایا رسول اللہ نے اُمّت کے تئیں
چھوڑتا ہوں تم میں دو چیزیں کہ جو ثقلان ہے

تابعِ فرمان رہو دونوں کے تم ہر حال میں
ایک اہلِ بیت ہیں اور دوسرا قرآن ہے

حُبِّ قرآن اور حُبِّ آلِ احمد مصطفیٰ
ہے ذریعہ قربِ حق کا جو کہ عالی شان ہے

حُبِّ قرآن یہ نہیں اے مومنانِ باصفا　　چُوم کر تم نے فقط بس رکھ دیا قرآن ہے
بلکہ اس کو دل سے پڑھنا اور سمجھنا چاہیئے　　اور سب احکام پر چلنا جو کچھ فرمان ہے
بعض حکموں پر عمل اور بعض کو دینا بُھلا　　سچّی اُلفت اس کو جو بولے گا وہ نادان ہے
جب تلک ہر کام میں ہادی ہمارا وہ نہ ہو　　ہو نہیں سکتی ہے کامل اُلفتِ قرآن ہے
اور محبّت آلِ احمدؐ کی حقیقت میں ہے یہ　　دِل سے کرنا اُن کے حکموں کو ادا ہر آن ہے
جب عمل ہم نے مخالف اُن کے کہنے کے کیا　　پھر بھلا دعویٰ محبّت کا کہاں اس آن ہے
رتبۂ اصحابِ احمدؐ بھی ذرا سُنئے بجان　　جن کے درجوں کا کلامِ پاک میں بتیان ہے
تم سے جو ایمان لائے اور کیئے نیکی کے کام　　اُن سے یہ اللہ کا وعدہ ہے جو منّان ہے
تا زمین پر دے خلافت اُن کو جیسا تھا دیا　　پہلے اُن کے جن کا دُنیا میں ہوا دوران ہے
اور قائم کر دے اُن کے واسطے وہ اُن کا دین　　جن سے راضی ہو گیا ہے بالیقیں رحمٰن ہے
اور بدل دے خوف کا اُن کے زمانہ کردگار　　ہے یہ اُن سے وعدہ حق امن کا ایمان ہے
کرتے ہیں میری عبادت دل سے بے روی ریا　　شرک وہ کرتے نہیں مجھ ساتھ میں کوئی آن ہے
اور اپنے ساتھیوں کی شان و عزّت کیلئے　　خود رسُول اللہ کا اس طرح سے فرمان ہے
ہیں ستاروں کی طرح میرے صحابی بیگماں　　جن کے تم پیرو ہو گے راستہ آسان ہے
شانِ بوبکرؓ و عمرؓ میں ہے حدیثِ مصطفیٰؐ　　دونوں یہ میرے لئے دو آنکھ اور دو کان ہے
اور روایت ہے کہ اک دِن نکلے احمد مجتبیٰؐ　　اور گئے مسجد میں اس صورت سے ذالاشان ہے
سیدھے تھے بوبکرؓ اُن کے اور بائیں تھے عمرؓ　　ہاتھ دونوں سے ملائے تھے شہ اکوان ہے
تب یہ فرمائے جناب مقتدائے انس و جان　　ہم اُٹھیں گے اس طرح جہاں حشر کا میدان ہے
حضرتِ عثمانؓ کے درجہ میں قولِ مصطفیٰؐ　　یہ حدیثوں کی کتابوں میں لکھا فرمان ہے
ہر نبی کا ایک ساتھی ہو گا جنّت درمیان　　میرے ساتھی اُس جگہ پر حضرتِ عثمانؓ ہے
اور درجہ ہے علیؑ مرتضےٰ کا آشکار　　آپ فرماتے ہیں کہ حضرت علیؓ ذی شان ہے

| | |
|---|---|
| یا علی رضی نا تا وہی تم ساتھ میرے رکھتے ہو | جو کہ ہارون ساتھ رشتہ موسیٰ بن عمران ہے |
| ہاں مگر بعد اُن کے آئے انبیاء پر اب نہیں | خاتم پیغمبراں ہوں بس یہ میری شان ہے |
| اُلفتِ اصحاب ایسی چاہیے اے مؤمنو | پیروی اُن کی کریں سب کام میں ہر آن ہے |
| اے خداوند جہان اپنی محبت کر عطا | اور تیرے محبوب کی کہ جو عظیم الشان ہے |
| اور محبت عترتِ خیر الوریٰ کی ہو نصیب | اور اصحاب نبی پر جان و دل قربان ہے |
| اُن کی برکت سے خداوندا تو کر اپنا کرم | بخش ہم سب کی خطا تو صاحب غفران ہے |

## پانچواں خطبہ ذیقعدۃ الحرام کا ذکر حلم و تواضع میں !

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْغَفَّارِ ○ الْحَلِيْمِ السَّتَّارِ ○ الْمُكَوِّرِ اللَّيْلِ عَلَى النَّهَارِ ○ حَارَتْ فِيْ قَضَايَاهُ الْعُقُوْلُ وَالْاَفْكَارُ ○ قَهَرَ الْجَبَابِرَةَ بِقَهْرِ عِزَّتِهٖ فَهُوَ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ○ لَا يَحْتَاجُ اِلٰى اَعْوَانٍ وَّاَنْصَارٍ ○ وَسِعَ اِحْسَانُهٗ سَائِرَ الْاَمَاكِنِ وَجَمِيْعَ الْاَقْطَارِ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ فِيْ ذَاتِهٖ وَلَا مُعِيْنَ لَهٗ فِيْ اِجْرَاءِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ ○ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ شَفِيْعُ الْمُذْنِبِيْنَ فِيْ يَوْمِ الْقَرَارِ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ وَالتَّعْظِيْمِ لِاَمْرِ اللّٰهِ ○ وَتَخَلَّقُوْا بِاَخْلَاقِ اللّٰهِ ○ وَاكْتَسِبُوا الْعِلْمَ وَالْحِلْمَ وَالتَّوَاضُعَ وَالتَّوَكُّلَ عَلَى اللّٰهِ ○ اِنَّ الْعِلْمَ لَا يَكْمُلُ اِلَّا بِالْحِلْمِ وَالْاِنْتِبَاهِ ○ وَقَدْ وَرَدَ فِى الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ فِيْ يَوْمِ الْمَحْشَرِ ○ اَنَّ الرَّجُلَ لَيُدْرِكُ بِحُسْنِ خُلُقِهٖ دَرَجَةَ قَائِمِ اللَّيْلِ وَصَائِمِ النَّهَارِ ○ وَاَيْضًا قَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاْسُ الْعَمَلِ بَعْدَ الْاِيْمَانِ بِاللّٰهِ مُدَارَاةُ النَّاسِ ○ وَلَا بُدَّ

لِلْمُؤْمِنِ اَنْ يَّتَوَكَّلَ عَلَى اللّٰهِ فِيْ كُلِّ الْاُمُوْرِ لِاَنَّهٗ يَحْصُلُ بِهٖ نَفْعٌ وَّ اَجْرٌ ○ نَسْئَلُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ الْمَوْلَى الْكَرِيْمَ ○ اَنْ يَّتَدَارَكَنَا بِرَحْمَتِهٖ وَ اَنْ يُّمِيْتَنَا مُسْلِمِيْنَ ○ وَيَغْفِرَ لَنَا اَجْمَعِيْنَ ○ بِرَحْمَتِهٖ وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ وَعِبَادُ الرَّحْمٰنِ الَّذِيْنَ يَمْشُوْنَ عَلَى الْاَرْضِ هَوْنًا وَّاِذَا خَاطَبَهُمُ الْجٰهِلُوْنَ قَالُوْا سَلٰمًا ○

| | |
|---|---|
| شایان ہے خلاق دو عالم کو سبھی حمد و ثنا | ہر ذرہ ارض و سما ہے حکم سے جس کے بنا |
| اور نعت بعد اس شہ لولاک کو لائق ہے جو | ہے باعث کون و مکاں اور افسر کل انبیاء |
| بعد اس کے تم اے مومنو احکام خالق کو سنو | اور کچھ احادیث شہ والا جناب مصطفےٰ |
| حلم و تواضع اور توکل پسند اللہ کو | حاصل یہ جس نے کر لیا پایا وہ عالی مرتبا |
| رحمن کے بندے زمیں پر ہولے ہولے چلتے ہیں | جب جاہلوں سے سابقہ ہو تب سلام اک کر لیا |
| یعنی کہ بد لوگوں سے وہ ہرگز الجھتے ہی نہیں | اور جز سلام اُن سے نہیں کہتے ہیں کچھ اچھا برا |
| حلم و تواضع کے سبب حق نے ذکر اُن کا کیا | ہے عاجزی بیشک بہت مقبول درگاہ خدا |
| اور درجہ حسن خلق کا بیشک بڑا ہے پیش رب | ہے شان میں جسکے یہ قول مصطفےٰ شاہ ہدیٰ |
| ملتا ہے درجہ آدمی کو اس طرح اخلاق سے | ہو جیسے دن کو روزہ اور شب کو عبادت میں کھڑا |
| اور نیز فرمایا ہے حضرت نے کہ کل اعمال سے | ایمان کے بعد ازہے تواضع جس کا ہے درجہ بڑا |
| اور ہے توکل بھی بہت مقبول خلاق جہاں | جس سے زیادہ رتبہ ہووے اور ایمان کو جلا |
| ہے قول حق جو کوئی توکل کرتا ہے اللہ پر | اُسکو وہ کافی ہے نہیں شک اسمیں ہرگز اک ذرا |
| اے مومنو اس واسطے ہر بات میں ہر کام میں | جب حق تعالیٰ پر بھروسہ دل سے کوئی رکھے سدا |
| تب فضل سے اپنے بناتا کام ہے بندے کا خود | کیونکہ اُس نے ہے رکھا ہر شئی کا اندازہ بنا |
| بندے ترے ہم ہیں خداوندا تو ہے مولائے کل | تو ہے رحیم و مالک و بخشندۂ اہل خطا |

| تو فضل سے سارے گناہوں کو ہمارے بخشدے | تاہم نہ شرمندہ ہوں اعمالوں سے در روز جزا |
|---|---|

## پہلا خطبہ ذی الحجہ کا ذکر حج و قربانی و تکبیر ایام تشریق میں!

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ وَيَعْفُوْا عَنِ السَّيِّئَاتِ ○
فَهُوَ الْحَنَّانُ الْمَنَّانُ عَلَى الْعَاصِيْنَ وَاَهْلِ الطَّاعَاتِ ○ اَحْمَدُهٗ حَمْدًا
لَا يُعَدُّ وَلَا يُحْصٰى عَلٰى نِعَمِهِ الشَّامِلَاتِ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ
وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ شَهَادَةً يُّنَالُ بِهَا اَعْلَى الدَّرَجَاتِ ○ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا
وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ نَبِيٌّ بَعَثَهُ اللّٰهُ دَاعِيًا اِلَى
الْخَيْرَاتِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ جَامِعِ الْبَرَكَاتِ وَالْخَيْرَاتِ ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ
وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ○ مَعَاشِرَ الْحَاضِرِيْنَ لَازِمُوْا عَلٰى طَاعَةِ مَوْلٰكُمْ
طَلَبًا لِّلْفَوْزِ وَالنَّجَاتِ ○ فَاِلٰى مَتٰى اَنْتُمْ رَاقِدُوْنَ فِيْ بِحَارِ الذُّنُوْبِ وَ
وَالْغَفَلَاتِ ○ وَفِيْ اَيِّ وَقْتٍ يَجْتَهِدُوْنَ بِالتَّقْوٰى وَتَدَارُكُوْنَ الْوَقْتَ
بِالْاَعْمَالِ الصَّالِحَاتِ ○ وَتَجْتَنِبُوْنَ الذُّنُوْبَ وَكَسْبَ السَّيِّئَاتِ ○
هٰذَا وَقَدْ وَرَدَ عَنْ سَيِّدِ السَّادَاتِ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ
قَالَ مَنْ صَامَ يَوْمَ عَرَفَةَ غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ سَنَةً اَمَامَهٗ وَسَنَةً خَلْفَهٗ ○
فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اغْتَنِمُوْا صِيَامَهٗ وَارْجِعُوْا اِلَيْهِ بِالتَّوْبَةِ وَالْاِنَابَةِ ○
فَلَعَلَّهٗ اَنْ يَّرْحَمَنَا وَيُجِيْبَ دَعْوَتَنَا وَعَسٰى اِنْ شَاءَ اللّٰهُ اَنْ تَفُوْزَ بِاَعْلَى
الدَّرَجَاتِ ○ اَللّٰهُمَّ يَا ذَا الْفَضْلِ وَالْهِبَاتِ ○ وَفِّقْنَا لِلْاَعْمَالِ الصَّا
لِحَاتِ ○ وَاغْفِرْ لَنَا اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ○ وَ
الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○

وَھُوَ الَّذِیْ یَقْبَلُ التَّوْبَۃَ عَنْ عِبَادِہٖ وَیَعْفُوْا عَنِ السَّیِّئَاتِ ط

اے مومنو احکام حق حاصل کرو با صدق و جاں
جس کی بدولت پاؤ گے سچ دولتِ ہر دو جہاں

بے فائدہ رکھ جستجو عمرِ گراں مایہ نہ کھو
اس دولتِ جاوید کو ہرگز نہ کیجئے رائگاں

ذی الحجۃ اکرم ہے یہ اور برس کا خاتم ہے یہ
افضال میں اعظم ہے یہ مقبول شاہِ کن فکاں

یہ وہ مہینہ ہے جلیل اس ماہ میں حضرت خلیلؑ
قربان کئے بے قال و قیل راہِ خدا میں لختِ جاں

ایسے مبارک ماہ کو غفلت میں مت برباد دو
نیکی کرو جس درجہ ہو جانو غنیمت جسم و جاں

ذکر و نوافل ورد کو اوقات بھر قائم کرو
مامور نیکی پر رہو پاؤ جزائے جاوداں

پڑ مال و دھن کے دھیان میں مت ہو غریق عصیاں میں
تھوڑے ایمان ہیں اس نفع پر پاویں زیاں

تم مال کو راہِ خدا دیو دلاؤ برملا
کھاؤ کھلاؤ دل لگا جبتک کہ اس تن میں ہے جان

دو دن کا یہ گذرانہ ہے دنیا مسافرخانہ ہے
جو ہے یہاں مہمانہ ہے کچھ یہ نہیں قائم مکاں

عقبیٰ کا گھر مادام ہے جس کو نہ کچھ انجام ہے
لے اسکو گر اسلام ہے ہو جائیگا جنت نشاں

دنیا میں کیا کیا نامور پیدا ہوئے اور گئے کدھر
کیا ہو گیا وہ ملک و زر فوج و سپاہِ بیکراں

پتا نہیں ان کا کہیں کیا ہو گئے سب تہ نشیں
پر جو ہوا نیکی گزیں وہ نام رکھا اور نشاں

کل انبیا و مرسلیں سب ہو گئے رخصت گزیں
فانی ہے دنیا بالیقیں تکیہ نہ کر اے بھائیجان

ہشیار ہو اے بھائیو مت مال پر مغرور ہو
دنیا پہ مت تکیا کرو قارون کو دیکھو ہے کہاں

کھا لو کھلا لو با کرم جب تک کہ اس تن میں ہے دم
عقبیٰ میں ہو عزت بہم خالق ہو تم پر مہرباں

جو کوئی فراہم کرکے زر رکھا یا نہ بخشا غیر پر
عقبیٰ میں ہوگا خوار تر پاکر عذاب و سختیاں

زردار ہو حج کو چلو مقدور بھر اوروں کو لو
اس راہ میں زر خالی کرو بھر لو مدامی نیکیاں

ہاں ترکِ غفلت کیجئے حق راہ حج کی لیجئے
فرصت غنیمت بوجھئے ہوویگا ذی الحجہ نہاں

عید الضحیٰ آئی ہے لو تم اس میں قربانی کرو
زہد و ورع پر دل رکھو مت وقت کیجئے رائیگاں

تشریق کی تکبیر کو تم صبح عرفہ سے پڑھو
تا تیرھویں ۱۳ کی عصر لو پڑھنے کو لازم بھائیجان

| | |
|---|---|
| اور جس نے دن عرفات کے روزے رکھے اخلاص سے | دو اگلے پچھلے سال کے ہونگے عفو معصیتاں |
| آئی حدیث مصطفیٰ عرفے کا دن سب سے بھلا | ہمسر اس کا دوسرا مقبول حق منظور جاں |
| ہشیار ہو اے مومنو غفلت کو اب دل سے سنو | ہر لحظہ نیکی پر رہو مت عمر کیجئے رائیگاں |
| تم ورنہ کل پچھتاؤ گے آنسو بہا غم کھاؤ گے | دوزخ میں پڑ گھبراؤ گے بیفائدہ ہو زاریاں |
| یارب بحق مصطفیٰ قدسی کی سُن یہ التجا | توفیق نیکی کر عطا لیں راہ حق تا مومناں |

## دوسرا خطبہ ذی الحجۃ الحرام کا ذکر حج و عمرہ و عرفہ میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ شَرَّفَ بَيْتَهٗ عَلٰى سَائِرِ الْاَمَاكِنِ وَالْاَقْطَارِ ○ وَجَعَلَ تُرَابَهٗ كُحْلَ الْاَبْصَارِ ○ وَوَعَدَ لِمَنْ طَافَهٗ بِالنِّعْمَةِ فِيْ دَارِ الْقَرَارِ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ فِى الْاِقْتِدَارِ ○ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ سَيِّدُ الْاَبْرَارِ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ مَعَادِنِ الْكَرَمِ وَالْاَنْوَارِ ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ○ وَاعْلَمُوْۤا اَنَّ شَهْرَكُمْ هٰذَا شَهْرُ الرَّحْمَةِ وَالْبَرَكَةِ وَمِنْ اَفْضَلِ اَيَّامِهٖ يَوْمُ الْعَرَفَةِ ○ لِاَنَّهٗ قَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا كَانَ يَوْمُ عَرَفَةَ نَشَرَ اللّٰهُ رَحْمَتَهٗ وَمَنْ سَئَلَ اللّٰهَ تَعَالٰى فِيْ يَوْمِ عَرَفَةَ حَاجَةً مِّنْ حَوَائِجِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ قَضَاهَا لَهٗ ○ وَصَوْمُ يَوْمِ عَرَفَةَ يُكَفِّرُ سَنَةً مَّاضِيَةً وَّسَنَةً مُّسْتَقْبِلَةً ○ وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ فِيْ يَوْمِ الْمَحْشَرِ ○ مَنْ مَّاتَ فِيْ طَرِيْقِ الْحَجِّ جَائِيًا اَوْ ذَاهِبًا كَتَبَ اللّٰهُ لَهٗ فِيْ كُلِّ سَنَةٍ سَبْعِيْنَ حَجَّةً وَّسَبْعِيْنَ عُمْرَةً ○ وَالْعُمْرَةُ اِلَى الْعُمْرَةِ كَفَّارَةٌ لِّمَا بَيْنَهُمَا ○ وَالْحَجُّ الْمَبْرُوْرُ لَيْسَ لَهٗ جَزَاءٌ اِلَّا الْجَنَّةُ ○

اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنَا حَجَّ بَیْتِکَ الْحَرَامِ ○ وَاسْئَلُکَ بِنَا النِّیَّۃَ فِیْ ھٰذِہِ الْاَ
شْھُرِ الْعِظَامِ ○ بِرَحْمَتِکَ یَآاَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ
رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ○ وَلِکُلِّ اُمَّۃٍ
ع ۱۲ جَعَلْنَا مَنْسَکًا لِّیَذْکُرُوا اسْمَ اللّٰہِ عَلٰی مَارَزَقَھُمْ مِّنْ بَھِیْمَۃِ الْاَنْعَامِ ۵

حمدِ مخلوقاتِ ارض و آسمان و آب و خاک  اور جو محدود ان میں ہے سمک سے تا سماک
لائق اُس مُبدِع کو ہے جسکو نہیں کوئی خوف و بَاک  وہ اَحد ہے اور صمد اور کفو و جنس و ضد سے پاک
اور نعتِ بے شمار اُس فخرِ موجودات کو  ختم جن پر کی خدا نے نعمت و برکات کو
اُن پہ اور اولاد اور اصحاب اُن کے تمام  ہوں درود ان بیشمار اور بے عد ہووے سلام
بعد ازاں اے مؤمنو شوق سے سُن لو ذرا  ماہِ ذی الحجہ میں ہے بیحد رحمت و فضلِ خدا
اور خصوصاً روزِ عرفہ کے ثواب و قدر کا  کس قدر ہووے بیان اس کا نہیں کوئی انتہا
ہے حدیثِ مصطفےٰ عرفہ کے دن پروردگار  اپنی رحمت منتشر کرتا ہے اور فضلِ آشکار
اتنے عاصی روزِ عرفہ بخشتا ہے کردگار  جس سے زیادہ کوئی دن ہوتا نہیں اسکا شمار
دین و دُنیا کی کوئی حاجت جو اُس دن دینِدار  مانگے رحمت سے اُسے دیتا ہے وہ آمرزگار
روزۂ عرفہ کا دیتا ہے ثواب اتنا خُدا  ہو گذشتہ سال و آئندہ کا کفارہ اَدا
ہے حدیثِ رحمتِ عالم حبیبِ کبریا  حج کو جاتے یا پلٹتے جو جہاں سے چل بسا
پائے گا ستر حج اور ستر ہی عمروں کا ثواب  نامۂ اعمال میں ہر برس تا روزِ حساب
ایک عمرہ ہو تو کفارہ ہے پورے سال کا  دوسرے عمرے تلک ہر لغزشِ اعمال کا
حج ہوا جس شخص کا مبرُور نزدِ کردگار  اس کا بدلہ ہی نہیں کچھ اور جزء دارُالقرار
یعنی حج معقبول جس بندے کا ہو نزدِ خُدا  پائیگا بیشک وہ جنت اور رہے اُس میں سدا
کونسا حج نزدِ حق مبرور ہے اے مومنو  یوں لکھا اس کا بیان علماء نے ہے دل سے سُنو
بعد کرنے کے حاجی گر رہے پرہیزگار  جان لو مبرُور حج اُس کا ہے نزدِ کردگار

| | |
|---|---|
| اور حج کے بعد اگر وہ ہو گیا بدفعل و کار | جان لو مردود حج اس کا ہوا اور نابکار |
| اے خداوند جہان و خالقِ لیل و نہار | حاجیوں کا فضل و رحمت سے تیری ہو بیڑا پار |
| شامتِ اعمال کی پکڑے نہ اُن کو ماجد بچا | پائیں تیری عفو و غفران و عنایت کا کنار |
| ہووے حج مبرور اور مقبول سب کا یا اللہ | عاصیوں کو جز تیری رحمت کے ہے اور کیا پناہ |

## تیسرا خطبہ ذی الحجۃ الحرام کا فضیلتِ زیارتِ روضۂ مبارک میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ دَعٰى عِبَادَهٗ اِلٰٓى اَشْرَفِ بَيْتٍ وَّاَعْظَمِ مَزَارٍ ○ فَنَالُوا الْعِزَّ وَالْفَخَارَ ○ فَطَافُوْا بِالْبَيْتِ وَالْاَرْكَانِ وَالْاَسْتَارِ ○ فَارْكَضُوْا نَجَائِبَ الشَّوْقِ اِلَى النَّبِيِّ الْمُخْتَارِ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ الْمُخْتَارُ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اِلٰى يَوْمِ الْقَرَارِ ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ○ وَابْتَغُوْا مَرْضَاتِ اللّٰهِ ○ وَلَا تَقْرَبُوا السَّيِّئَاتِ وَمَا حَرَّمَهُ اللّٰهُ ○ لِتَنَالُوا السَّعَادَةَ الْعُظْمٰى ○ كَمَا قَالَ تَعَالٰى وَاَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَنَهَى النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰى ○ فَاِنَّ الْجَنَّةَ هِيَ الْمَاْوٰى ○ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ خَيْرَ الْاَعْمَالِ بَعْدَ الْحَجِّ هُوَ زِيَارَةُ رَوْضَةِ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ ○ وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ فِيْ يَوْمِ الْمَحْشَرِ ○ مَنْ زَارَنِيْ بَعْدَ وَفَاتِيْ فَكَاَنَّمَا زَارَنِيْ فِيْ حَيَاتِيْ ○ وَمَنْ لَّمْ يَزُرْ قَبْرِيْ فَقَدْ جَفَانِيْ ○ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ○ مَنْ مَّاتَ فِيْٓ اَحَدِ الْحَرَمَيْنِ بُعِثَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنَ الْاٰمِنِيْنَ ○ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ○ مَنْ زَارَ بَعْدَ وَفَاتِيْ وَسَلَّمَ عَلَيَّ رَدَدْتُ عَلَيْهِ السَّلَامَ عَشْرًا ○ وَزَارَهٗ عَشَرَةٌ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ كُلُّهُمْ يُسَلِّمُوْنَ عَلَيْهِ ○ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا حَجَّ

بَنْبِیِّكَ الْحَرَامِ ۝ وَزِيَارَةَ قَبْرِ نَبِيِّكَ عَلَيْهِ أَفْضَلُ الصَّلَوٰاتِ وَالسَّلَامُ ۝
بِرَحْمَتِكَ يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ ۝ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِينَ ۝ أَعُوذُ
بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيمِ ۝ وَلَوْ أَنَّهُمْ إِذْ ظَّلَمُوٓا أَنْفُسَهُمْ جَآءُوكَ
فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُولُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيمًا ۝

ہر مرغ ثنا خوانِ خداوندِ جہاں ہے — ہر ذرّہ سے نور اُس کی خدائی کا عیاں ہے
قاصر تیری تعریف میں تحریر و بیاں ہے — اور گنگ ثنا میں تیری عالم کی زباں ہے
نعت اُن کی ہو کیا جن کا مدینہ میں مکاں ہے — اور جن کا ثنا خواں وہ خلّاقِ جہاں ہے
صلوات و سلام اُن پہ ہو تا روزِ قیامت — اور آل و صحابہؓ پہ ہوئی جن سے ہدایت
اَب دِل سے سُنو مومنو احکام خدا کو — بعد اُس کے احادیثِ رسولِ دوسرا کو
لکھا ہے قرآن میں یہ خداوند کا فرمان — جو شخص ڈرا حق سے کہ ہے مالکِ ذی شان
اور روک لیا خواہشِ نفسانی کو لِلّٰہ — جنّت میں جگہ پائے گا بیشک وہ حق آگاہ
ارکان کو اسلام کے تم دل سے بجالاؤ — اور رحمت و غفرانِ خداوندِ جہاں پاؤ
حج رُکن ہے اسلام کا اور فرض خدا ہے — گر حق نے تمھیں عافیت و مال دیا ہے
جب حج سے فارغ ہو تو چلو سوئے مدینہ — اور دیکھ لو وہ گنبدِ آقائے مدینہ
فرمایا ہے حضرتؐ نے کہ بعد از مری رحلت — کی جس نے میری قبر کی خود آکے زیارت
گویا کہ ملا وہ مجھ سے اس دارِ فنا میں — جس وقت کہ دنیا میں تھا قالب کی بنا میں
اور جو کہ زیارت کے لئے میری نہ آیا — ظلم اُس نے کیا مجھ پہ میرا حکم نہ مانا
اور نیز یہ فرمودہ محبوبِ خدا ہے — جو شخص کہ مکہ میں مدینہ میں مرا ہے
محفوظ اُٹھے گا وہ قیامت میں از آفات — بے خوف ہو از صدمۂ و از دہشتِ عرصات
اور نیز یہ فرمودۂ سالارِ جہاں ہے — درمیان میرے روضہ و منبر کے جناں ہے
فرمایا ہے حضرتؐ نے میرے بعد جو کوئی آن کے — زیارت کے لئے اور وہ تسلیم بجالائے

| | |
|---|---|
| اک بار سلام آ کے اگر مجھ کرے گا | دس بار جواب اُس کا اُسی وقت ملے گا |
| زیارت کریں اُس شخص کی دس حق کے فرشتے | اور آئیں سلام اُس پہ بہت شوق سے کہتے |
| یارب ہو میسّر ہمیں حج اور زیارت | جن کے لئے رکھے ہیں یہ درجات و بشارت |
| کوئی روز ہو یارب کہ ہو صحرائے مدینہ | اور سامنے ہو گنبدِ خضرائے مدینہ |
| دل شوقِ زیارت میں رہے سرخوش و سرشار | اور دل سے درودوں کا زباں تک ہو لگاتار |
| بسمل سا ہو دل وجد سے افتاں اور خیزاں | اور حسرتِ دیدار میں آنکھیں ہوں گریاں |
| اس حال میں ہو زیارتِ محبوبِ دو عالم | اور محویت و وجد کا ہو دل پہ اِک عالم |

## چوتھا خطبہ ذی الحجۃ الحرام کا تمامیت برس کے بیان میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ مُصَوِّرِ الْاَیَّامِ وَالشُّهُوْرِ ۝ وَمُصَرِّفِ الْاَعْوَامِ وَالدُّهُوْرِ ۝ اَلَّذِیْ اَذْهَبَ عَنَّا الْحَزَنَ اِنَّ رَبَّنَا لَشَكُوْرٌ غَفُوْرٌ ۝ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ شَهَادَةً اَدَّخِرُهَا لِیَوْمِ النُّشُوْرِ ۝ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَنَبِیَّنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ صَاحِبُ الْعَلَمِ الْمَنْشُوْرِ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِالْوِیَةِ النَّصْرِ الْمَنْصُوْرِ ۝ اَمَّا بَعْدُ فَیَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِیْكُمْ وَاِیَّایَ بِتَقْوَی اللّٰهِ ۝ مَعَاشِرَ الْحَاضِرِیْنَ اَیْنَ الْاُمَمُ الْمَاضِیَةُ وَاَیْنَ الْقُرُوْنُ الْخَالِیَةُ ۝ وَاَیْنَ الَّذِیْنَ تَاهُوْا اَهْلَ الْخَلَاءِ ثُوِّرَ كَبُرُوْا وَعَتَیَاهُ وَاعْلَمُوْا اَنَّ السِّنِیْنَ مَطَایَا تَرْحَلُ بِبَنِیْهَا وَتَطْوِیْ مَسَافَةَ الْاَعْمَارِ بِاَیَّامِهَا وَلَیَالِیْهَا ۝ فَیَا طُوْبٰی لِمَنْ قَطَعَ اَیَّامَهٗ وَسَنَتَهٗ بِالطَّاعَةِ ۝ اِخْوَانِیْ اِنَّ هٰذَا الْعَامَ قَدْ اٰنَ وَدَاعُهٗ ۝ وَتَعَجَّلَ بِالرَّحِیْلِ اِسْرَاعُهٗ ۝ وَهُوَ رَاحِلٌ عَنْكُمْ لَا شَكَّ بِالْاَعْمَالِ ۝ وَشَاهِدٌ عَلَیْكُمْ غَدًا بِالْاَقْوَالِ وَ

اَلْاَفْعَالِ ○ فَاَيُّكُمَا اَصْلَحَ بِالتَّقْوٰى اَيَامَهٗ ○ فَاللّٰهَ اللّٰهَ عِبَادَ اللّٰهِ اِخْتِمُوْا
سَنَتَكُمْ بِالْاَعْمَالِ الصَّالِحَةِ ○ وَادَّخِرُوْا لِاٰخِرَتِكُمْ تِجَارَةَ التَّقْوٰى
الرَّابِحَةِ ○ وَاسْئَلُوْا بِقَدْرِ حَاجَتِكُمْ اِلَيْهِ ○ وَارْفَعُوْا اَكُفَّ السُّؤَالِ
وَتَضَرَّعُوْا بَيْنَ يَدَيْهِ ○ اَللّٰهُمَّ يَا عَزِيْزُ يَا غَفُوْرُ ○ اِغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا
وَسَامِحْنَا وَتَجَاوَزْ عَنَّا يَا حَلِيْمُ يَا شَكُوْرُ ○ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ○
وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○
اَلَّذِيْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَيٰوةَ لِيَبْلُوَكُمْ اَيُّكُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ط وَهُوَ
الْعَزِيْزُ الْغَفُوْرُ ○

اب صدق دل سے مومنو احکام حق سُن لو یقین … واحد ہے رب العالمین ذات اسکی بے چون و چرا
سب امر کو حق مان لو فرض اُس کا فرمان جان لو … لازم کرو سر سے چلو جو ن حق تعالیٰ نے کہا
یونہی شفیعُ المُذنبین وہ رحمۃٌ للعالمین … وہ خاتم کُلّ مرسلین جو کچھ کہے لازم ہوا
بس امر کو سر پر رکھو اور نہی سے بچتے رہو … فضلِ خدا حاصل کرو روزِ جزا پاؤ جزا
کیا اُمتانِ ماضیہ اور کیا قرونِ حالیہ … کیا گذرے اور کیا حالیہ سب پاچکے راہِ فنا
یہ ماہِ ذی الحجہ ذُوُرُ تب ہم سے ہے اب رخصت طلب … سب عمر کے بھی رات دن ہو جائینگے یوں ہی جُدا
سال کُہن آخر ہوا اور سالِ نو ظاہر ہوا … برس عمر کا باہر ہوا باقی بھی گذرا جائے گا
بس باندھو نیکی پر کمر کاٹو عبادت میں عمر … حاصل کرو جنّت کا گھر جو یاں کیا واں پائیگا
جب موت سر پہ آئے گی دنیا کی زینت جائیگی … سب زندگی رہجائیگی لیکن عمل ساتھ آئے گا
دُنیا کو دیکھو غور سے کیا ہو گئے شاہان بڑے … تھا رعب جن کا زور سے اب ہیں کہاں دیکھو ذرا
بتلاؤ کچھ اُن کا نشان وہ کیا ہوئے اور ہیں کہاں … یونہی ہر اک ملک جہاں ہے بے نشان ہو جائیگا
آئی ہے نقل معتبر کوئی زاہد نیکو سیر … یہ خواب نادر دیکھکر حیران و ششدر ہو گیا
اک زاہد نیک و سیر دوزخ کیا اپنا مقر … اور اک شہ باکرّو فر آداخل جنّت ہوا

| | |
|---|---|
| برعکس دیکھا ماجرا جنت تو حق زاہد کا تھا | اور شہ کو ہونا تھا سزا۔ یہ خلد وہ دوزخ لیا |
| آئی ندا یہ بادشاہ نیکی کی رکھ کر دل میں چاہ | زاہد کی وہ شام و پگاہ خدمت کیا جنت ملا |
| وہ زاہد خلوت گزین شاہوں کا ہو کر ہمنشین | صحبت سے انکے بالیقین دوزخ سکون اپنا کیا |
| پس اے عزیزو دوستو سر کو عبادت میں رکھو | نیکی بجان قائم کرو پاؤ گے کل اسکی جزا |
| اعمال ہی کام آئینگے اس سے ہی تم سکھ پائینگے | ورنہ توکل پچتائیں گے افسوس سے کیا ہوویگا |
| غفلت میں کھووے سال کو اور بھولے نیک اعمال کو | نیکی کرو ہر حال کو اب برس یہ آخر ہوا |
| گذرا سو گذرا چھوڑ کر اب باز ہو نیکی پر کمر | راہ ہدیٰ پر رکھ نظر کیجے جتنا ہو سکا |
| کر لو مہیا زاد راہ کر پیر قدسی کو پناہ | دے تو ہدایت یا الٰہ از بہر ختم الانبیاء |

# پانچواں خطبہ ذی الحجہ کا ذکر حج و وداع السنۃ میں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَوْضَحَ الطَّرِیْقَ اِلٰی مَعْرِفَتِہٖ لِکُلِّ سَالِکٍ ○ وَتَوَحَّدَ بِالْکِبْرِیَاءِ وَالْعَظَمَۃِ فِی الْمَمَالِکِ ○ اِلٰہٌ لَاوَزِیْرَ لَہٗ وَلَا صَاحِبَۃٌ وَّ لَا مُشَارِکٌ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ اَرْسَلَہُ الَّذِیْ لِاِهْدَاءِ خَیْرِ الْمَسَالِکِ ○ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَاَصْحٰبِہٖ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ وَبَعْدَ ذٰلِکَ ○ اَمَّا بَعْدُ فَیَا عِبَادَ اللّٰہِ اُوْصِیْکُمْ وَاِیَّایَ بِتَقْوَی اللّٰہِ ○ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ مَنْ عَاشَ فِی الدُّنْیَا لَا بُدَّ اَنْ یَّلْقٰی هَادِمَ اللَّذَّاتِ ○ وَمَنْ مَّاتَ بِلَا حَسَنَاتٍ فَقَدْ خَسِرَ حَیْثُ قَالَ اللّٰہُ رَبُّ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتِ ○ وَالْعَصْرِ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ○ فَبَادِرُوْٓا اِلَی الْحَسَنَاتِ وَالطَّاعَاتِ ○ خُصُوْصًا فِیْ هٰذِہِ الشَّهْرِ الْمُبَارَکِ الْحَرَامِ ○ اَلَّذِیْ فَضَّلَہُ اللّٰہُ عَلَی الْاَعْوَامِ ○ وَقَدْ وَصَلَ اِلَی الْخِتَامِ ○

نَفکَّرُوا کَمَا اَدَّخَرْتُمْ فِیْهَا مِنَ الْحَسَنَاتِ ۝ تَرْجُوْنَ بِھَا رَحْمَۃَ الْعَزِیْزِ الْعَلَّامِ فِیْ یَوْمِ الْقِیَامِ ۝ فَطُوْبٰی لِمَنْ سَاقَ مَرْکَبَهٗ اِلٰی بَیْتِ الْحَرَامِ ۝ وَقَدْ وَرَدَ فِی الْخَبَرِ عَنْ سَیِّدِ الْبَشَرِ ۝ وَشَفِیْعِ الْاُمَّۃِ فِیْ یَوْمِ الْمَحْشَرِ ۝ اَنَّ اللّٰهَ یَنْظُرُ فِیْ کُلِّ لَیْلَۃٍ اِلٰی اَھْلِ الْاَرْضِ وَاَوَّلُ مَنْ یَّنْظُرُ اِلَیْهِمْ اَھْلُ الْحَرَامِ ۝ وَاَوَّلُ مَنْ یَّنْظُرُ اِلَیْهِمْ مِنْ اَھْلِ الْحَرَامِ اَھْلُ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۝ فَمَنْ رَاٰهُ طَائِفًا غَفَرَ لَهٗ ط وَمَنْ رَاٰهُ مُسْتَقْبِلَ الْکَعْبَۃِ غَفَرَ لَهٗ ۝ اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنَا حَجَّ بَیْتِکَ الْحَرَامِ ۝ وَزِیَارَۃَ قَبْرِ نَبِیِّکَ وَحَبِیْبِکَ سَیِّدِ الْاَنَامِ عَلَیْهِ اَفْضَلُ الصَّلَوٰتِ وَالسَّلَامِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۝ وَاِذْ بَوَّاْنَا لِاِبْرٰھِیْمَ مَکَانَ الْبَیْتِ اَنْ لَّا تُشْرِکْ بِیْ شَیْئًا وَّطَهِّرْ بَیْتِیَ لِلطَّآئِفِیْنَ وَالْقَآئِمِیْنَ وَالرُّکَّعِ السُّجُوْدِ ۝

| | |
|---|---|
| حمد لائق ہے اُسی کو جو ہے خلّاقِ جہاں | زیارتِ حرمین کو جس نے فضیلت دی ہے جان |
| مؤمنانِ اغنیا پر حج کو رکھا فرض ہے | عاشقوں کا حج مدینے میں ہے رکھا بھائی جان |
| نعت بیحد ہے سزاوارِ رسولِ انس و جان | ہے وطن مکہ مگر جن کا مدینہ ہے مکان |
| ہوں درود اُن پر بے عدد از خالقِ کون و مکان | اُن پہ اور اصحاب و آلِ پاک پر ہر اک زمان |
| بعد ازاں حکم خدائے پاک کو دل سے سنو | اور حدیثِ مصطفےٰ کو بھی سنو اے بھائی جان |
| حق سے تم ڈرتے رہو اور سب گناہوں سے بچو | جس نے دیکھا ہے وجود اک وزہو ویگا نہاں |
| عمر اپنی جس نے کھو دی صرف دُنیا کے لئے | اپنی نادانی پہ وہ محشر میں پچھتا وے گا جان |
| جیسا فرماتا ہے قرآن میں خدائے ذوالجلال | سورۂ والعصر میں ظاہر کیا اس کا بیان |
| عصر کے وقتِ مبارک کی قسم کھاتا ہے رب | آدمی نقصان میں ہے جسکو نہیں ایمان و جان |
| ہاں مگر ایمان لائے اور کئے نیکی کے کام | وہ بچے ٹوٹے سے اُن کی جائے ہے دارِ جناں |

اور خصوصاً اس مبارک ماہ ذی الحجہ میں تمام
کون سے اعمال تم نے اس مہینے میں کئے
یہ مہینہ بارھواں ہے برس کا آخر ہوا
آئے ہو دنیا میں تم کیا کام کرنے کے لئے
بخوبی اس مہینے میں وہی اے مؤمناں
اک نیکی کے عوض ہو لاکھ نیکی کا ثواب
ہے حدیثِ پاک میں ارشاد از خیرُ البشر
اُن میں مکے والوں پر اول وہ کرتا ہے نظر
دیکھتا ہے جس کو طائف یا نمازی یا کھڑا
حشر کو کعبہ نہ جاوے گا کبھی جنّت کی طرف
جس گھڑی سب حاجیوں کو بخشدیویگا خُدا
یا الٰہی ہم سے کر غفلت اور سُستی کو دُور
اور دے ہمت کہ تا حج کے لئے تیار ہوں
مقبول اور مبرُور حج ہو سب کا اے پروردگار
ہوں میسّر نعمتیں حرمین کی ہم کو تمام
بعد اُس کے تو بچا ہم کو گناہوں سے مُدام
دے ہمیں توفیق تا ہم مکرِ شیطان سے بچیں
علم دے تا دین اور دُنیا میں ہوویں سُرخرو
اور ایسے کام ہم کو ہوویں دُنیا میں نصیب

نعمتیں حق نے رکھی ہیں اور حج بھی ہے عیاں
جس سے راضی ہو خدا اور خاتم پیغمبراں
خوب دل میں اپنے سوچو کتنی کی ہیں نیکیاں
کھانے پینے عیش و عشرت میں عمر کی رائیگاں
شوقِ دل سے جو سُوئے حرمین ہو گئے ہیں رواں
اِس زمین پاک کی ہووے صفت کس سے بیاں
ہر رات حق کی یک نظر اہلِ زمیں پر ہیگی جان
اور اُن میں خاص جو ہو کعبۃ اللہ درمیان
روبرو کعبہ کو ہو اُن سب کو بخشے بیگماں
جب تلک خالق نہ بخشے زائروں کو اُس زمان
تب صدا کعبہ کی ہو لبیک یارب بر زبان
آنکھوں میں تیرا نُور ہو اور دل میں تیرا دھیان
اور تیری نعمتیں حاصل کریں جا کر وہاں
تیرے حبیبِ پاک کے روضے کو دیکھیں بعد ازاں
نامۂ اعمال میں نا ہو گنہ کا کچھ نشان
ہو عبادت تیری ہم سے جب ملک ہے تن میں جان
اور تری مرضی کی سیدھی راہ پر ہو دیں رواں
باطن میں ہوں تیرے قریب اور ظاہر اہوں درجہاں
جس سے تو راضی ہو اور محبوب تیرا عالیشان

کل مؤمنین و مسلمین و عاجزِ تبیان کو
آخری دم ہو زباں پر کلمۂ طیب رواں

# خطبہائے متفرقہ

## پہلا خطبہ اللہ تعالیٰ کی رحمت کے بیان میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْمُتَفَرِّدِ بِاخْتِرَاعِ الْمَخْلُوْقَاتِ ○ اَلْمُنَزَّهِ عَنِ التَّجْسِيْمِ وَ التَّقْسِيْمِ وَالسِّمَاتِ ○ اَلْمَوْصُوْفِ بِالرَّحْمَةِ وَالْمَغْفِرَةِ وَاَعْلَى الصِّفَاتِ ○ اَلْمُجِيْبِ لِمَنْ نَاجَاهُ بِاِخْلَاصِ الدَّعْوَاتِ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ فِي الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتِ ○ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ صَاحِبُ الْمُعْجِزَاتِ وَالْاٰيَاتِ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ عَدَدَ الْقَطَرَاتِ وَالذَّرَّاتِ ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ○ وَاحْتَرِزُوْا عَنِ الشَّرِّ وَ السَّيِّئَاتِ ○ وَتُوْبُوْا اِلٰى رَبِّ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتِ ○ وَلَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ خَالِقِ الْمَوْجُوْدَاتِ ○ وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ فِيْ يَوْمِ الْمَحْشَرِ ○ اَنَّهٗ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ اَرْحَمُ لِعَبْدِهِ الْمُؤْمِنِ مِنَ الْوَالِدَةِ عَلٰى وَلَدِهَا ○ وَقُوْلُوْا بِاَجْمَعِكُمْ اَللّٰهُمَّ يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ ○ اِغْفِرْ لَنَا وَاَصْلِحْ حَالَنَا وَطَهِّرْ بَالَنَا وَنَجِّنَا مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَالْحَشْرِ وَ الْحَسَرَاتِ ○ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فِيْ رَوْضَاتِ الْجَنّٰتِ ○

| | |
|---|---|
| لائقِ تحمید بے پایاں وہ ذُوالاکرام ہے | رحمتِ رحمانیہ جس کی مفیضِ عام ہے |

خود کہا قرآن میں لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَتِيْ ۔۔۔ کفر اُس سے نا اُمیدی اے ذَوِی الافہام ہے
ہے خبر میں جیسے ماں بچے پہ مشفق اس سے بھی ۔۔۔ بیشتر مومن پہ راحم غافرِ آثام ہے
شاہدی دیتا ہوں میں وہ ایک ہے اور لاشریک ۔۔۔ یہ گواہی روزِ محشر دافعِ آلام ہے
رحمۃٌ للعالمین ہیں اُس کے مخلوق اور رسولؐ ۔۔۔ بر سرِ عرشِ معظم ثبت جن کا نام ہے
اب سُنو تم اپنے گوشِ حق شنو سے مومنو ۔۔۔ یہ حدیثِ حضرتِ پیغمبرِ قیام ہے

دو نوں عالم خلق جس دم حق تعالیٰ نے کئے
اپنی رحمت کرکے ظاہر اُسکے سَو حِصے کئے

خالقِ جلّ وعلانے از پئے روزِ نشور ۔۔۔ نو د و حِصے اس کے رکھ لئے اپنے حضور
فاصلہ جتنا زمین و آسماں کے درمیاں ۔۔۔ ہے بڑی اتنی وہ اِک اِک رحمتِ ربُ الغفور
اُن میں سے رحمت کا اِک حصہ اُتارا خاک پر ۔۔۔ ساری مخلوقات میں لاریب ہے اُس کا ظہور
پس نتیجہ یہ اُسی اک حصہ رحمت کا ہے ۔۔۔ رحم جو بایکدگر کرتے ہیں اے اہلِ شعور
اپنے بچوں سے محبت کرتی ہیں مائیں تمام ۔۔۔ اُن کی خدمت کرنے میں کرتی نہیں بالکل قصور
جملہ انسانات و حیوانات اور سارے ہوام ۔۔۔ کیا بہائم کیا دواب اور کیا مواشی کیا طیور
ایک سے اِک دوستی رکھتے ہیں جو دُنیا میں سب ۔۔۔ اُس کی ہی رحمت کا فیضِ اُتم یہ بالضرور

دِن قیامت کا جبھی اے مومنو آجائے گا
تو خود اُس رحمت سے تکمیل اُسکی حق فرمائے گا

ہے روایت یہ عمرؓ سے سُنو سب از گوشِ جان ۔۔۔ خدمتِ خیرُ الوریٰ میں آئے کتنے قیدیان
اک عورت اُن میں بھی وہ دوڑتی پھرتی تھی یوں ۔۔۔ گم شدہ کا ڈھونڈھتا ہے جس طرح کوئی نشان
اُسکی پستاں سے نکل پڑتا تھا دُودھ اور اتنے میں ۔۔۔ ایک لڑکا مل گیا اُن میں سے اُسکو ناگہان
جھٹ سے اپنی گود میں لیکر طفلِ شیر کو ۔۔۔ پیٹ سے لپٹا یا دُودھ اُسکو پلائی اس زمان
تب رسول اللہ نے فرمایا سب اصحابؓ سے ۔۔۔ ڈال دیگی آگ میں اِس بچے کو کیا اسکی ماں

دست بستہ سب صحابہ نے کیا عرض آپ سے
آگ میں بچے کو ڈالیگی نہ اُس کی والدہ

وَاللّٰہِ بِاللّٰہِ اے محبوبِ خلّاقِ جہاں
پس کیے ارشاد اُس دم بادشاہِ انس و جان

ہے یہ عورت جس طرح اپنے پسر پر مہربان
اپنے بندوں پر ہے خالق اس سے بڑھ کر مہربان

اے پسر آدم کے وہ تجھ کو عطا نعمت کرے
حیف تجھ پر تو نہ اُس کا شکر اِک ساعت کرے

کھائے اس کا رزق پہنے پیرہن اس کا دیا
حکم اُس کا ٹالے اور اُسکی نہ کچھ طاعت کرے

تو نہ مانے شافیِ مطلق کا احسان وادریغ
اپنی رحمت سے وہ تجھ کو مرحمت صحّت کرے

اپنے مولیٰ اپنے والی کے حضور اے بیوفا
فخر و نخوت سے گنہگاری کرے جرأت کرے

اپنے پاؤں سے چل کر تو جاوے دوزخ کی طرف
اور وہ تجھ کو سوئے جنّت سرا دعوت کرے

ڈھانکتا ہے وہ ترے عیبوں کو اپنے حلم سے
ورنہ تجھ کو مبتلائے خواری و ذلت کرے

حکم فرمائے گنہ سے دُور رہنے کا تجھے
دلا اے مُقبل تو فسق و جُرم کی رغبت کرے

سوئے عقبیٰ راہرو دُنیا سے جب ہو جائے گا
نیند سے غفلت کی تو بیدار تب ہو جائے گا

## دوسرا خطبہ دل کی صفائی کے بیان میں!

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ خَالِقِ الْمَلٰٓئِکَۃِ وَالْاِنْسِ وَالْجِنَّۃِ ○ عَالِمٍ بِمَا فِی الْاَرْحَامِ مِنَ الْاَجِنَّۃِ ○ اَحْمَدُہٗ عَلٰی مَا اَفَاضَ عَلَیْنَا مِنْ بِحَارِ اللُّطْفِ وَالْمِنَّۃِ ○ وَاَشْکُرُہٗ عَلٰی مَا کَرَّمَنَا عَلٰی جَمِیْعِ مَخْلُوْقَاتِہٖ حَتّٰی الْمَلٰٓئِکَۃِ وَالْجِنَّۃِ ○ وَاَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَاشَرِیْکَ لَہٗ شَھَادَۃً تَکُوْنُ لَنَا مِنَ النَّارِ جُنَّۃً ○ وَاَشْھَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ صَاحِبُ الْاٰیَاتِ وَالسُّنَّۃِ ○ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ صَلٰوۃً

تَجْعَلُ النُّفُوْسَ مُطْمَئِنَّةً ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ○
وَاعْلَمُوْا اَنَّ الْعَبْدَ اِذَا اَذْنَبَ ذَنْبًا اِسْوَدَّتِ الْمُضْغَةُ الَّتِيْ هِيَ اَشْرَفُ
الْاَعْضَاءِ وَرَئِيْسُهَا وَاَوَّلُهَا فِي الْخِلْقَةِ ○ وَوَقَعَتْ فِيْهَا مِنَ السَّوَادِ
نُقْطَةٌ ○ فَاِنْ تَابَ تَابَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاَزَالَ النُّقْطَةَ ○ وَاِنْ اَصَرَّ عَلَى اجْتِرَاحِ
الْخَطِيْئَةِ ○ وَكَسَبَ سَيِّئَةً بَعْدَ سَيِّئَةٍ ○ اِزْدَادَ سَوَادُ قَلْبِهِ اِلٰى اَنْ تُحِيْطَ
مِنْ جَوَانِبِهِ الظُّلْمَةُ ○ فَعِنْدَ ذٰلِكَ يَطْبَعُ اللّٰهُ عَلٰى قَلْبِهِ وَسَمْعِهِ وَبَصَرِهِ ○
وَيُخْشٰى لَهُ سُوْءُ الْمَوْتَةِ ○ فَاللّٰهَ اللّٰهَ عِبَادَ اللّٰهِ ○ رَاقِبُوْا قُلُوْبَكُمْ وَحَاسِبُوْا
نُفُوْسَكُمْ مِنْ قَبْلِ اَنْ تَقَعَ فِي الشِّدَّةِ ○ يَا اِخْوَانِيْ نَوِّرُوْا قُلُوْبَكُمْ بِكَثْرَةِ
الْاَعْمَالِ عَلٰى طَبْقِ السُّنَّةِ ○ وَبِاجْتِنَابِ سَيِّاٰتِ الْاَفْعَالِ وَقَبَائِحِ الْبِدْعَةِ ○
اِنَّ اَحْسَنَ الْكَلَامِ وَاَبْلَغَ النِّظَامِ كَلَامُ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلَّامِ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ
مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَمَا كُنْتُمْ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ○

بعد حمد خالق و نعت رسولِ کردگار
یہ بیان دل کی صفائی کا ہے اے نیکو شعار
کر محبت حضرتِ رب العلیٰ کی اختیار
حُبِّ فرزند و زن و اموال ہے ناپائدار
پر نہ جب تک صاف دل آلائشِ دنیا سے ہو
حُبِّ باری کا گذر اس میں نہ ہووے زینہار
یعنی شرک و بدعت و بغض و حسد کبر و منی
اور سوا اسکے ہیں جو افعال بد اے ہوشیار
جس کے دل میں یہ رہیں وہ بندگانِ حق کے ساتھ
جھوٹ بولے اور کرے مکر و دغا سرّ و جہار
خوف و حُبِّ حق رہے دل میں اُسکے مطلقاً
وہ برائیوں کا رہیگا جب تلک جائے قرار
بندہ کُل بدکاریوں سے اپنا دل خالی کرے
ہووے پھر مشغول ذکرِ کبریا لیل و نہار
اور اپنے ہی دلِ شفاف میں ڈھونڈھا کرے
تا نموداراس میں ہووے جلوۂ حسنِ نگار
یہ خبر خیر البشر نے دی کہ فرمایا ہے حق
میں سماتا ہوں نہ ارض و آسمان میں زینہار
پر سماتا ہوں میں دل میں بندۂ مومن کے ہاں
پس تو اپنے دل میں اس کو ڈھونڈھ اے آدمی ابھار

معرفت سے بڑھ کر اور کوئی عطیہ ہے کہاں
اور وہ انسان کو دیا ہے معطیٔ امرزگار

سب نعم سے بہتر و برتر جو نعمت ہے اُسے
ہر جگہ سے عمدہ تر جا میں رکھا پروردگار

یعنی اپنی معرفت کو دل میں انسان کے رکھا
اس سے اچھی جا نہ تھی رکھنے کو اُسکے زینہار

ہیں ولی حق جو سہل تستری اُن کا سخن
گوش دل سے سُن ذرا اے عاقل نیکو شعار

عرش سے تا فرش حق ایسا نہ بنوایا مکان
قلب مؤمن سا گرامی ہووے جو اے دوستدار

اپنے عرفاں کو دل مؤمن ہی میں دی اُس نے جگہ
دیکھ لے چشم بصیرت سے ذرا اے کامگار

جس میں خالق نے رکھا سرّ نہاں اپنا اُسے
تو نکالے۔ چیز بد اُس میں رکھے اے نابکار

وحی کی داؤد پر نازل کہ میرے واسطے
گھر کو پاک و صاف کر اے صاحب عزّ و وقار

پس کہا داؤد نے میں پاک کس گھر کو کروں
تو ہوا ارشاد انھیں مؤمن کا دل میرا ہے دار

عشق کی آتش لگا اس میں کہ جو میرا ہے غیر
خاک ہووے تا وہ جلکر صورت خاشاک و خار

وائے صد افسوس لوگوں کو دکھانے کے لئے
اپنے ظاہر کا سراسر دُور کرتے ہو غبار

رکھتے ہو ناپاک اُسے جو ہے نظرگاہِ خُدا
یعنی دل کو کیوں نہیں کرتے ہو صاف اے دیندار

اس میں کرنی چاہیئے کوشش کہ تا دل زندہ ہو
کیا ہے حاصل زینت قالب سے ستر و آشکار

کیا سنوارے گا بدن آراستہ تُو دل کو کر
فائدہ مُردے کو دے۔ کیا گور با نقش و نگار

عکس حُسن یار کی دیکھے صورت اس میں تُو
صاف جب زنگ دنائم سے ہو دل آئینہ دار

راہ دکھلاتی ہے جنت کی صفائی قلب کی
کھینچتی ہے دل کی تاریکی سوئے دار البوار

کینہ و کذب و ریا و غیبت و حرص و حسد
چھوڑ مقبل صاف تا دل ہو ترا آئینہ وار

## تیسرا خطبہ نام محمدی کے فضائل میں

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الۡوَاجِبِ الۡوُجُوۡدِ الَّذِیۡ کَانَ وَیَکُوۡنَ ۝ ھُوَ الَّذِیۡ اَرۡسَلَ رَسُوۡلَہٗ بِالۡھُدٰی وَدِیۡنِ الۡحَقِّ لِیُظۡھِرَہٗ عَلَی الدِّیۡنِ کُلِّہٖ وَلَوۡ کَرِہَ الۡمُشۡرِکُوۡنَ ۝

وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَ
مَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ الصَّادِقُ الْمَصْدُوْقُ الْاَمِیْنُ الْمَاْمُوْنُ ۝
صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اِلٰى یَوْمِ یُبْعَثُوْنَ ۝ اَمَّا بَعْدُ فَیَا
فَیَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِیْكُمْ وَاِیَّایَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ۝ وَوَحِّدُوا اللّٰهَ وَاَدُّوْا
حَقَّهٗ ۝ وَصَدِّقُوْا بِرَسُوْلِهِ الَّذِیْ جَآءَ بِالْبَیِّنَاتِ وَنُوْرٌ مِّنَ اللّٰهِ كَمَا
قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى یُرِیْدُوْنَ لِیُطْفِئُوْا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ وَاللّٰهُ مُتِمُّ
نُوْرِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ ۝ وَالْزَمُوْا حُبَّ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ
وَسَلَّمَ الَّذِیْ بَشَّرَ بِهٖ عِیْسَى ابْنُ مَرْیَمَ اَنَّهٗ یَاْتِیْ مِنْۢ بَعْدِی اسْمُهٗۤ اَحْمَدُ وَكَذٰلِكَ
بَشَّرَ بِهِ الْاَنْبِیَآءُ وَالْمُرْسَلُوْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ اٰمَنَّا بِهٖ وَصَدَّقْنَاهُ وَاتَّبَعْنَا النُّوْرَ الَّذِیْ اُنْزِلَ
مَعَهٗ تَنْزِیْلًا ۝ فَثَبِّتْنَا عَلٰى ذٰلِكَ بِرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۝ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ
الْعٰلَمِیْنَ ۝ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۝ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ
شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا ۝ وَّدَاعِیًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِیْرًا ۝

بعد حمد حق و نعت مصطفےٰ شاہِ اُمم
اسم ذاتی ہے محمدؐ اور احمدؐ جانیو
خلقتِ آکو اُن کے آگے مدت اک الف سال
کعب اَحبار معظم سے روایت آئی ہے
کہ اے لڑکے بعد میرے تو خلیفہ ہے مرا
جب کرے تو یاد حق کو لے محمدؐ کا بھی نام
میں نے تب حالانکہ رُوح و طین میں تھا اسیر
بعد اُس کے جب کیا میں آسمانوں کا طواف
اور جب جنت میں مولانے مجھے داخل کیا

فضل کچھ اسم محمدؐ کا میں کرتا ہوں رقم
دوسرے اسما صفاتی ہیں تمامی محترم
نام حضرت کا محمدؐ کا رکھا حق نے از کرم
کی وصیت شیث کو آدمؑ نے از لطف کرم
پس ہمیشہ رہ تو تقویٰ ہی میں بس ثابت قدم
میں نے ساق عرش پر دیکھا وہ اسم محترم
وہ مبارک نام تب آیا تھا در قید رقم
دیکھا ہر جا پر وہ اسم پاک ہے زیب رقم
میں لگا اُس وقت کرنے سیر جنات ارم

اے پسر کوئی نہ تھا قصر و دریچہ یا کہ در ۔۔۔ کہ تھا وہ اسمِ مبارک اُس پہ مرقومِ قلم
شجرِ طوبیٰ کے بھی پتّوں پر تھا وہ لکھا ہوا ۔۔۔ اور حوروں کی بھی پیشانی پہ تھا وہ مرتسم
اور تھا سدرہ کے ہر ہر وَرَق پر لکھا ہوا ۔۔۔ اور پردوں کے حواشی پر تھا لکھا خوش قلم
اور آنکھوں میں فرشتوں کے بھی وہ مسطور تھا ۔۔۔ پس تو کر ذکرِ محمدؐ کو زیادہ دم بدم
بوہریرہؓ سے روایت ہے کہ فرمائے رسولؐ ۔۔۔ جب شبِ معراج میں افلاک پر گذرا بہم
جزوِ ثانی کلمۂ طیّب کا بر ہر ہر سما ۔۔۔ تھا مُحرَّر مجھ کو دکھلایا خدا نے از کرم
اور میرے نام کے پیچھے بلاشبہ وگمان ۔۔۔ نام تھا صدیقِؓ اکبر کا لکھا فرحت شمیم
یہ بیان تھا آسمانوں کا زمیں پر بھی یقیں ۔۔۔ تھا کہیں جا پر لکھا از خامۂ غیبی بہم
ہے روایت ایک جا دیکھے ہیں ایک سنگِ قدیم ۔۔۔ کہ مُحرَّر اُس پہ تھا عربی یہ فقرہ محترم

مُحَمَّدٌ تَقِيٌّ مُصْلِحٌ اَمِينٌ

خطِ عبرانی سے اِک دیکھے ہیں دوسرے سنگ پر ۔۔۔ یہ عبارت تھی بغیرِ اشتبہ زیبا رقم

بِاسْمِكَ اللّٰهُمَّ جَآءَ الْحَقُّ بِلِسَانٍ عَرَبِيٍّ مُّبِينٍ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ الرَّسُوْلُ اللّٰهِ كَتَبَهٗ مُوْسٰى ابْنُ عِمْرَانَ

ہند میں ہے اک عجب تر پھول از خطِ سفید ۔۔۔ کلمۂ طیّب کا ہے ظاہر اُس پہ نقشِ قلم
ابنِ صوحان نے کہا اک بار بحرِ ہند میں ۔۔۔ ہم سبھی اُترے ہیں جا کر اک جزیرے میں بہم
دیکھتے کیا ہیں کہ خوشبودار ہے اک لال پھول ۔۔۔ کلمۂ طیّب تھا از خطِ سفید اُس پہ رقم
اور دیکھا پھول دوسرا رنگ تھا اُس کا سفید ۔۔۔ اُس پہ خطِ زرد سے تھی یہ عبارت محترم

بَرَآءَةٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اِلٰى جَنّٰتِ النَّعِيْمِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط

اور امامِ یافعی روضُ الریاحین میں لکھا ۔۔۔ اِک شکاری نام تھا یعقوب جس کا محترم
اُس نے پکڑی ایک مچھلی اُس کے دو بازو پہ بھی ۔۔۔ کلمۂ طیّب کے ہر دو جزو تھے زیبا رقم
اور اک لائے ہیں مچھلی اُسکے دونوں کان پر ۔۔۔ کلمۂ طیّب کے ہر دو جزو تھے دیکھے ہیں ہم
اور دیکھا خربزہ اِک رنگ اُس کا زرد تھا ۔۔۔ اور خطوطِ اُجلے مدوّر اُس پہ تھے جو مرتسم

| | |
|---|---|
| اور نمایاں اُس کے اک بازو پہ تھا نام خُدا | دوسرے بازو پہ تھا نام محمدؐ پُر قلم |
| اور بھی آئی ہیں ایسی ہی روایاتِ صحیح | مُستند اور مُعتبر لکھنے میں عاجز ہے قلم |
| کہ جمادات و نباتات اور حیوانات پر | غیب سے مرقوم تھا جو نام سالارِ اُمم |
| یہ دلائل سے نبوت کے ہے بیشک آپ کے | اس مبارک نام پر کیونکر فدا ہو ویں نہ ہم |

## چوتھا خطبہ عبرت اور نصائح میں!

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْعَلِيِّ الذَّاتِ جَلِيْلِ الصِّفَاتِ ○ رَفِيْعِ الدَّرَجَاتِ خَالِقِ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوَاتِ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ شَهَادَةً تُنْجِيْنَا مِنَ الدَّرَكَاتِ ○ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ سَيِّدُ السَّادَاتِ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اِلٰى يَوْمِ الْمِيْقَاتِ ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ○ فَيَا اَصْحٰبَ الْعُقُوْلِ وَالدِّرَايَاتِ طَهِّرُوْا نُفُوْسَكُمْ مِنْ خَصَائِلِ الْخَبِيْثَاتِ وَنَقُّوْا اَبْدَانَكُمْ مِنَ السَّيِّئَاتِ ○ كَيْفَ تَطْمَعُوْنَ فِي الدُّنْيَا اَيْنَ مَنْ مَضٰى قَبْلَكُمْ مِنَ الْاٰبَاءِ وَالْاَبْنَاءِ وَالْاُمَّهَاتِ ○ اَنَسِيْتُمْ هَادِمَ اللَّذَّاتِ وَمُفَرِّقَ الْجَمَاعَاتِ ○ وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ فِيْ يَوْمِ الْمَحْشَرِ ○ اَنَّهٗ قَالَ عِشْ مَا شِئْتَ فَاِنَّكَ مَيِّتٌ ○ وَاَحْبِبْ مَنْ شِئْتَ فَاِنَّكَ مُفَارِقُهٗ ○ وَاعْمَلْ مَا شِئْتَ فَاِنَّكَ تُجْزٰى بِهٖ ○ وَفَّقَنَا اللّٰهُ وَاِيَّاكُمْ عَلَى الطَّاعَاتِ ○ وَحَفِظَنَا مِنَ الْمَنْهِيَّاتِ ○ بِرَحْمَتِهٖ وَهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ ط وَاِنَّمَا تُوَفَّوْنَ اُجُوْرَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ط فَمَنْ

زُحْزِحَ عَنِ النَّارِ وَاُدْخِلَ الْجَنَّةَ فَقَدْ فَازَ ط وَمَا الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ

بعدِ حمدِ حق و نعتِ مصطفےٰ اسن دیندار — کچھ بیان قبر حافظ ہیگا کرتا آشکار
جاکے اک دن میں نے جو دیکھا ہوں گورستان میں — ہڈیاں بوسیدہ بیروں میں پڑی ہیں بے شمار
دیکھ کر افسوس آیا اور دل نے یہ کہا — حسرتا یاں کیسے کیسے دفن ہیں عالی تبار
نیک بھی ہیں بد بھی ہیں ظالم بھی اور عاجز بھی ہیں — شاہ بھی ہیں اور گدا بھی لیٹے ہیں لاکھوں ہزار
اَلغرض اک آشنا کی قبر پر جو میں گیا — دیکھتا کیا ہوں کہ شق ہے اُس کی اک جانب مزار
ہڈیاں اُس کی قبر کے گرد کتنی ہیں پڑی — اور کچھ اندر نظر آتی ہیں سب بوسیدہ وار
ہڈیاں اوپر کی بالکل آرہی ہیں زیرِ تارم — پسلیاں اک طرف سینہ کی پڑی ہیں بے وقار
رشتۂ دنداں کہیں اور کاسۂ سر ہے کہیں — ہاتھ اور پہنچا کہیں اُن کا بتاؤں کیا نگار
کوئی رستے میں پڑا ہے کوئی ابتر جائے پر — صورتِ بوسیدہ جن کو کھاگئے ہیں مور و مار
آنکھوں میں بھر آئے آنسو حال ایسا دیکھ کر — تب بصد افسوس رو رو کر کہا میں نے پکار
دوستو اس طرف آؤ اور میرے دوست کا — کچھ سُنو احوال تھوڑا میں ہوں کرتا آشکار
جس کی یہ مرقد ہے جس کے اُستخواں ہیں زیرِ پا — دوست تھا یہ میرا ہمدم بلکہ تھا اہلِ جوار
جسم کو لگنے نہ دیتا تھا یہ مٹی دوستو — دن میں یہ کپڑے بدلتا تھا ہمیشہ تین بار
عطر و عنبر میں بسا رہتا تھا ہر دم رات دن — اور پھرتا تھا سدا بر اسپ تازی ہو سوار
نعمتِ انواع کھاتا تھا یہ ہر صبح و مسا — کیونکہ دولت اس کے گھر لا انتہا تھی بیشمار
جز چپرکھٹ کے زمیں پر یہ نہ سوتا تھا کبھی — جشن اک رہتا تھا اُسکے محل میں لیل و نہار
رہتی تھی سرگرم محفل اُسکی ناچ و راگ سے — عیش و عشرت کی اُڑتا تھا ہمیشہ یہ بہار
کیا کہوں کچھ ایسا تھا اُس کا دماغ افلاک تک — ہم سے بیکس بے نواؤں کو نہ لاتا در شمار
دل میں تھا جوشِ جوانی اور پھر دولت کا زور — اُس گھڑی آتا تھا نظروں میں ہر اک ناچیز خوار
فخر و مغروری کے باعث یہ نہ تھا کرتا کلام — یہ دماغ اس کا تھا بلکہ اس سے بھی افزوں تھا

آج اُس کا حال تم اے دوستو دیکھو ذرا
ہڈیاں سب زیرِ پا ہیں راہ میں اُسکی پڑی
وا دریغا وہ غروری اور سواری ہے کہاں
وہ غروری شان و شوکت خاک میں سب مل گئی
دوستو عبرت کرو اللہ سے ہر دم ڈرو
فخر اور کبر و ضلالت زور ریا اچھا نہیں
کس کی دولت اور حکومت اور شاہی دیکھ لو
دوستو توبہ کرو جرم و خطا سے باز آؤ
رُوح کھینچے گا ملکُ الموت تن سے جس گھڑی
اس لئے کہتا ہوں حافظ جلد توبہ کر لے تو

اُستخوان و جسم اُس کا کھا گئے ہیں مور و مار
حسرتا و احسرتا اس کا بنا کیسا نگار
وا دریغا وہ کہاں ہے عیش و عشرت کی بہار
کام کچھ آئی نہیں فخر و بڑائی اور وقار
چھوڑ و بغض و حسد اس سے رہو ہر دم فرار
کام وہ کرتے رہو خوش جس سے ہو پروردگار
بے سرو سامان گئے دُنیا سے لاکھوں تاجدار
موت ہے سر پہ کھڑی حکم خدا کی انتظار
کوئی نہ کام اُس وقت آدے باپ ال اور خویش یار
اِستجیب کا وقت ہے یہ ورنہ پچھتا دیگا یار

# پانچواں خطبہ نصائح میں!

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ الَّذِيۡ خَلَقَ الۡاِنۡسَانَ وَعَلَّمَهُ الۡبَيَانَ ○ نَحۡمَدُهٗ عَلٰى اَنۡ اَرۡسَلَ اِلَيۡنَا رُسُلًا مُّبَلِّغِيۡنَ ○ مُبَشِّرِيۡنَ وَمُنۡذِرِيۡنَ مِنَ النِّيۡرَانِ ○ وَهَدَانَا اِلٰى سَوَآءِ الطَّرِيۡقِ وَرَزَقَنَا الۡاِيۡمَانَ ○ وَنَشۡكُرُهٗ عَلٰى اَنۡ جَعَلَنَا مِنۡ اُمَّةِ سَيِّدِ اَنۡبِيَآئِهٖ وَرَاۡسِ اَوۡلِيَآئِهٖ مُحَمَّدِ نِ الۡمَبۡعُوۡثِ اِلٰى كَآفَّةِ الۡخَلۡقِ مِنَ الۡاِنۡسِ وَالۡجَآنِ ○ وَاَشۡهَدُ اَنۡ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحۡدَهٗ لَا شَرِيۡكَ لَهٗ وَاَشۡهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَمَوۡلٰنَا مُحَمَّدًا عَبۡدُهٗ وَرَسُوۡلُهٗ صَاحِبُ الۡحِكۡمَةِ وَالۡفُرۡقَانِ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ مَادَامَ الزَّمَانُ ○ اَمَّا بَعۡدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوۡصِيۡكُمۡ وَاِيَّايَ بِتَقۡوَى اللّٰهِ ○ وَاعۡلَمُوۡٓا اَنَّ اِرۡتِكَابَ الۡمَنۡهِيَّاتِ يُسۡخِطُ الرَّحۡمٰنَ وَيُرۡضِى الشَّيۡطَانَ ○ اَيُّهَا الۡخُلَّانُ اِلٰى مَتٰى هٰذِهِ الۡغَفۡلَةُ

وَالْعِصْيَانِ ○ وَاجْتَنِبُوا الرِّيَاءَ وَالسُّمْعَةَ فَمَنْ فَعَلَ ذٰلِكَ وَقَعَ فِي الْخُسْرَانِ ○
وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَشَفِيعِ الْأُمَّةِ فِي يَوْمِ الْمَحْشَرِ ○
أَنَّهُ قَالَ أَكْثِرُوا مِنْ ذِكْرِ هَادِمِ اللَّذَّاتِ ○ وَإِنَّمَا الْقَبْرُ رَوْضَةٌ مِنْ رِيَاضِ
الْجَنَّةِ أَوْ حُفْرَةٌ مِنْ حُفَرِ النِّيرَانِ ○ فَتُوبُوا إِلَى اللّٰهِ جَمِيعًا وَاسْتَغْفِرُوهُ
فِي كُلِّ زَمَانٍ لَعَلَّ اللّٰهُ يَغْفِرُ ذُنُوبَكُمْ وَيُنَجِّيكُمْ مِنْ دَرَكَاتِ النِّيرَانِ ○
بِرَحْمَتِهِ وَهُوَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِينَ ○ أَعُوذُ
بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيمِ ○ أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ ط

اے مشفقو دل سے سنو باتیں خدا کی از کرم — یعنی حاضر ہر جگہ بھولو نہ اس کو کوئی دم
جو امر ہے اس کا سدا لاؤ بدل ہر دم بجا — غافل نہ ہو اس سے ذرا پاؤ گے تم باغ ارم
جو منع حق نے کیا دور اس سے تم ہر دم رہو — یہ بات حق ہے مان لو دیکھو گے نا رنج و الم
فرمودۂ حق سے دلا جو کوئی ذرا غافل ہوا — بے شبہ تم جانو بجا دیکھے گا وہ رنج و الم
حمد خدا کرتا ہے جو اور حق سے بھی ڈرتا ہی او — بر امر حق مرتا ہے سو پاتا ہے وہ باغ ارم
دنیا ہے بیشک اے دلا مرنا ہے بیشک اور نجا — پھر ہم کجا اور تم کجا مہمان ہیں ہم کوئی دم
اے دل اگر ہشیار ہے مت اسمیں پھنس یہ زار ہے — دنیا بڑی مکار ہے مت اسمیں کھو اپنا جنم
آدم سے لیکر تا نبی پیدا ہوئے مرسل کئی — لیکن گئے آخر سبھی رکھ اس کا اپنا دل میں غم
تجھ کو بھی چلنا ہے دلا دنیا سے بر امر خدا — پہونچیگا دن وعدے کا اب ہو زیادہ اور نہ کم
اعمال کر تو نیک تر حق سے ملے بے حد اجر — اور ہو تری روشن قبر ہو دور ظلمت ایکدم
کر فکر اس دن کی دلا جب قبر میں تو سوئیگا — تجھ سے ملک پوچھیں گے آ تب کیا کیا ہے تو بے شرم
کبر و برائی اور حسد اور کام ہر اک نیک و بد — جو کچھ کیا ہے لا تعد کھل جائے گا سب کا بھرم
وہ جائے ایسی یار ہے سنسان ہو رہے اور رماہے — اس جا نہ کوئی غمخوار ہے بھاگیں سبھی سو سو قدم
مت بھول بر زیور و زر جاگیر پر مت فخر کر — بس قبر اپنی یاد کر سونا ہے مل اس کے بہم

پوچھے نہ بھائی بھائی کو بیٹا نہ اپنی مائی کو ... خالہ پھوپی نہ تائی کو سب بھاگیں اُس سے سو قدم
بیٹا نہ پوچھے باپ کو عورت چھپاوے آپ کو ... سب بولیں وال آپ آپ کو بازار نفسی ہو گرم
ہر اک کہے نفسی ہی وال لیکن شفیع انس و جان ... اُمت کا دم ماریں وہاں ہوویں شفیع شافع اُمم
کرلو اسے یارو یقین کوئی کسی کا ہے نہیں ... یہ سب یہیں کا ہے یہیں مت مارو تم غیروں کا دم
ہو گی قیامت جب بپا تب بر خلائق بے شبہ ... قاضی وہاں ہو کر خدا جاری کرے اپنا حکم
اُس وقت پر جل و علا جو جس نے ہے جیسا کیا ... دیوے اُسے اُن کی جزا ہاں از عنایات و کرم
نیکوں کو ہے نیکی جزا بد کو بدی کی ہے سزا ... دُنیا میں ہے جو جو کیا پاوے زیادہ اور نہ کم
اُس دم محمدؐ مصطفےٰ اُمت کو اپنی بخشوا ... جنت کی دکھلاویں فضا کر کر شفاعت از کرم

## چھٹا خطبہ حیا و عفو کے بیان میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ شَوَّقَ اَهْلَ صِفْوَتِهٖ مِنْ طِيْبِ مَحَبَّتِهٖ نَسِيْمًا ○ وَسَقَاهُمْ مِنْ كُئُوْسِ الْحَيَاۤءِ وَالْعَفْوِ شَرَابًا صِرْفًا قَدِيْمًا ○ وَبَصَّرَهُمْ بِهُدَاهُمْ وَاٰتَاهُمْ تَقْوٰهُمْ وَهَدَاهُمْ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ○ وَنَادَمَهُمْ فِي الْاَسْحَارِ بِلَذِيْذِ الْاَذْكَارِ فَاَصْبَحَ لَهُمْ نَدِيْمًا ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ الَّذِيْ كَانَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَحِيْمًا ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ فَمَنْ تَامَ بِشَرِيْعَتِهٖ نَالَ فَضْلًا عَظِيْمًا ○ وَحَازَ فِي الْجَنَّةِ نَضْرَةً وَّنَعِيْمًا ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ○ وَاعْلَمُوْا اَنَّ اَعْظَمَ الْاَخْلَاقِ لِلْاِنْسَانِ بَعْدَ الْاِيْمَانِ الْعَفْوُ وَالْحَيَاۤءُ ○ فَطُوْبٰى لِمَنْ تَخَلَّقَ بِاَخْلَاقِ النَّبِيِّ وَاٰثَرَ الْحَيَاۤءَ ○ وَاَكْثِرُوْا عَلَيْهِ صَلٰوةً وَّتَسْلِيْمًا ○ وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ فِيْ يَوْمِ الْمَحْشَرِ ○ اَحَبُّ الْاُمُوْرِ اِلَى اللّٰهِ الْعَفْوُ

عِنْدَ الْقُدْرَةِ وَالْحِلْمُ عِنْدَ الْغَضَبِ ○ وَالْحَيَاءُ شُعْبَةٌ مِّنَ الْإِيْمَانِ ○ وَإِنَّ
الْإِيْمَانَ مَحْفُوفَةٌ بِالسَّمَاحَةِ ○ وَفَّقَنَا اللّٰهُ وَإِيَّاكُمْ لِصَالِحِ الْأَعْمَالِ ○ وَ
التَّخَلُّقِ بِالْأَخْلَاقِ الْحَسَنَةِ فِي كُلِّ حَالٍ ○ بِرَحْمَتِهٖ وَهُوَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ ○
وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○
وَالْكَاظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ ط وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ○

کیا ہم سے ادا ہو سکے تعریف اُس خدا کی
جس کہ فقط کُن سے دو عالم کی بنا کی

قبضہ میں اُسی کے ہے کلید ارض و سما کی
کیا تاب بھلا لائے کوئی چون و چرا کی

اور نعتِ نبیؐ قلزم زخار ہے جس میں
کشتی زباں کو نہیں طاقت ہے ثنا کی

یہ وقت ہے رحمت کا سنو مومنو دل سے
آیات و احادیث رسولِ دوسرا کی

مقبول خدا کو ہے بہت عفت و بخشش
تعریف ہے طولانی بہت شرم و حیا کی

جو لوگ حیا کرتے ہیں اللہ سے بیشک
پاتے ہیں جلا دل میں وہ ایمان و صفا کی

ایمان نہیں اُس میں حیا جس میں نہیں ہے
طاعت نہیں مقبول ہے بے شرم حیا کی

کیا درجہ ہے اُس کا جو خطا اور کی بخشے
تا عفو خدا کر دے جو اُس نے ہے خطا کی

بخشش وہ صفت ہے کہ خدا جس کا ہے مداح
قرآں میں اس طرح ہدایت ہے خدا کی

جو لوگ کہ غصہ کو فرو کرتے ہیں اپنے
اور بخشتے ہیں دل سے کسی نے جو خطا کی

محسن ہیں یہ لوگوں کے بھی مقبولِ خدا ہیں
اُن پر ہے نظر اُس کی عنایت کی رضا کی

للّٰہ خطا اور کی جو بخش دیں اُن پر
کیونکر نہ بھلا ہووے عنایات خدا کی

اور نیز یہ فرمودہ حضرتؐ ہے عزیزو
کئی باتیں بہت زیادہ ہیں مرغوب خدا کی

اوّل یہ صفت ہے کہ خطا بخشدے اُسوقت
قدرت ہو اُسے جبکہ عوض اور سزا کی

اور دوسری مقبول خدا کو ہے بہت حلم
جس وقت غضبناک طبیعت ہو بَلا کی

اور تیسری ایمان کی جز سمجھو حیا کو
ایمان حفاظت میں ہے بخشش و حیا کی

| | |
|---|---|
| اے بارِ خدایا ترے ہم بندے ہیں عاصی | اُمید ہے ہم سب کو ترے فضل و عطا کی |
| دے بخش گناہوں کو ہمارے زرہ لطف | توفیق عبادات دے اور حلم و حیا کی |

# ساتواں خطبہ غیبت کی مذمت میں

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ؈

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ الَّذِيۡ اَنۡشَاَ اللَّوۡحَ وَالۡقَلَمَ ؈ وَعَلَّمَ الۡاِنۡسَانَ مَا لَمۡ يَعۡلَمۡ ؈ ثُمَّ وَهَبَهُ الۡعَقۡلَ الۡكَامِلَ وَالۡاِدۡرَاكَ ؈ اَلۡحَيُّ الۡقَيُّوۡمُ لَا تَاۡخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوۡمٌ ط وَهُوَ يَعۡلَمُ مَا يَجۡرِيۡ فِي الۡبِحَارِ وَالۡاَفۡلَاكِ ؈ وَاَشۡهَدُ اَنۡ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحۡدَهٗ لَا شَرِيۡكَ لَهٗ وَاَشۡهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوۡلٰنَا مُحَمَّدًا عَبۡدُهٗ وَرَسُوۡلُهٗ رَحۡمَةٌ لِّلۡعٰلَمِيۡنَ وَشَفِيۡعُ الۡمُذۡنِبِيۡنَ فِيۡ يَوۡمِ الدِّيۡنِ ؈ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَعَلٰۤى اٰلِهٖ وَاَصۡحٰبِهٖ اَجۡمَعِيۡنَ ؈ اَمَّا بَعۡدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوۡصِيۡكُمۡ وَاِيَّايَ بِتَقۡوَى اللّٰهِ ؈ وَالتَّعۡظِيۡمِ لِاَمۡرِ اللّٰهِ ؈ وَتَعَاوَنُوۡا بِالۡبِرِّ وَالتَّقۡوٰى وَاجۡتَنِبُوا الزُّوۡرَ وَالۡغِيۡبَةَ ؈ وَالۡمَنَّ وَالۡاَذٰى ؈ عَلٰى مَا قَالَ تَعَالٰى وَلَا تَقۡفُ مَا لَيۡسَ لَكَ بِهٖ عِلۡمٌ اِنَّ السَّمۡعَ وَالۡبَصَرَ وَالۡفُؤَادَ كُلُّ اُولٰٓئِكَ كَانَ عَنۡهُ مَسۡئُوۡلًا ؈ وَلَا يَغۡتَبۡ بَّعۡضُكُمۡ بَعۡضًا ط اَيُحِبُّ اَحَدُكُمۡ اَنۡ يَّاۡكُلَ لَحۡمَ اَخِيۡهِ مَيۡتًا ؈ وَقَدۡ وَرَدَ فِي الۡخَبَرِ عَنۡ سَيِّدِ الۡبَشَرِ ؈ وَشَفِيۡعِ الۡاُمَّةِ فِيۡ يَوۡمِ الۡمَحۡشَرِ ؈ اَنَّهٗ قَالَ اَلۡغِيۡبَةُ اَشَدُّ مِنَ الزِّنٰى ؈ اَعَاذَنَا اللّٰهُ وَاِيَّاكُمۡ مِّنَ الۡحَسَدِ وَالۡغِيۡبَةِ وَالۡبُهۡتَانِ ؈ بِجَاهِ حَبِيۡبِهٖ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ سَيِّدِ الۡاَكۡوَانِ ؈ اِنَّ اَحۡسَنَ الۡكَلَامِ وَاَبۡلَغَ النِّظَامِ ؈ كَلَامُ اللّٰهِ الۡمَلِكِ الۡعَزِيۡزِ الۡعَلَّامِ ؈ اَعُوۡذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيۡطٰنِ الرَّجِيۡمِ ؈ وَلَا تُبۡطِلُوۡا صَدَقٰتِكُمۡ بِالۡمَنِّ وَالۡاَذٰى ؈

| | |
|---|---|
| اے مالکِ کل ارض و سما زیر و بالا | سب عالم و آدم کا تو ہے پالنے والا |
| لاکھوں تری نعمت ہیں بھلا شکر کب اُن کا | بندے سے ادا ہووے خدا وند تعالیٰ |

اور نعت نبیؐ کی ترے کس طرح ادا ہو
اے مومنو اب دل سے سُنو قولِ خدا کو
جس چیز کا معلوم نہیں حال ہو تم کو
پوچھے گا خداوند قیامت میں بلا شک
اور پوچھے گا پھر دل سے کہ کیسی ہوئی یہ بات
آیت کا یہ مطلب ہے کہ بہتان نہ باندھو
کہہ کر جو کوئی جھوٹ پھنساتا ہے کسی کو
اور گھڑ کے جو اک بات لگاتا ہے کسی پر
اور سخت منع کی ہے خداوندِ جہان نے
پھنس جاتے ہیں اس جال میں بے فائدہ اکثر
بندوں سے خدا پوچھتا ہے کیا کوئی تم سے
غیبت سے خدا کس لئے بیزار ہے اتنا
باطل نہ کرو صدقوں کو تم مَن و اَذیٰ سے
منت نہ رکھو گر کرو احسان کسی پر
اعمالِ شنیعہ سے بچا لے ہمیں مولا
توفیق دے یارب کہ ادا ہم سے ہوں حسنات
عرفان کے انوار سے روشن ہو دل و جان
دُنیا کے چکاچوند پہ ہرگز نہ پڑے آنکھ

جس کا تو ہی مدّاح ہو اور چاہنے والا
جو مالکِ عالم ہے اور عالم سے نرالا
اُس کو نہ کہو جیسا کہے جاننے والا
کان آنکھ سے جو کچھ کہ سُنا دیکھا و بھالا
ہرگز نہ چلے گا وہاں کوئی حیلہ حوالا
سنو جھوٹ سے ہوتا ہے عذاب اُس کا دوبالا
لعنت کے سبب منھ یہ نہ ہو اُس کے اُجالا
منھ اُس کا تو لعنت سے ہو پھر اور بھی کالا
غیبت سے مسلمانوں کی یہ سخت ہے جالا
وہ مرد ہے اِس جال سے جو خود کو سنبھالا
کھائے گا ہوئے بھائی کی بوٹی کا نوالا
یہ دل شکنی بغض و عداوت کا ہے آلا
فرماتا ہے اس طرح خداوند تعالیٰ
یہ جھاڑ کو حسنات کے ہے کاٹنے والا
تو مالک و رحمٰن ہے اور بخشنے والا
تو قبضۂ قدرت سے ہے دل پھیرنے والا
تو شمع سی دل کو ہو لگی جانبِ اعلیٰ
ہو مدِّ نظر شعشعۂ عالم بالا

## آٹھواں خطبہ حُبِّ دُنیا سے بچنے کے بیان میں

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ يُسَبِّحُهُ الْمَلَكُ بِاَعْوَانِهٖ ۝ وَالْفَلَكُ بِدَوَرَانِهٖ ۝ وَالْبَرْقُ

بِلَمَعَانِهٖ ○ وَالسَّحَابُ بِسَرَيَانِهٖ وَالرِّيحُ بِخَفَقَانِهٖ ○ وَالنَّهْرُ بِجَرَيَانِهٖ
وَالزَّهْرُ بِاَلْوَانِهٖ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ فِيْ
عَظِيْمِ شَانِهٖ ○ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ
الَّذِيْ نَوَّرَ الْعَالَمَ بِلَمَعَانِهٖ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ ○
اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ○ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ مَا مِنْ
شَهْرٍ يَمُرُّ اِلَّا وَيَاْتِيْ سِوَاهُ ○ وَكُلُّ وَاحِدٍ يَمْرَحُ فِيْ مَيْدَانِ هَوَاهُ ○
وَمَا يَعْلَمُ اَنَّ ذٰلِكَ مِنْ نُقْصَانِ الْاَعْمَارِ ○ وَاِعْلَامٌ بِالرَّحِيْلِ مِنْ هٰذِهِ
الدَّارِ ○ وَاِنَّمَا الدُّنْيَا دَارُ الْفَنَاءِ وَاِنَّ الْاٰخِرَةَ هِيَ دَارُ الْقَرَارِ ○ وَقَدْ وَرَدَ
فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ فِيْ يَوْمِ الْمَحْشَرِ ○ سَيَاْتِيْ زَمَانٌ
عَلٰٓى اُمَّتِيْ يُحِبُّوْنَ الْخَمْسَ وَيَنْسَوْنَ الْخَمْسَ ٥ يُحِبُّوْنَ الدُّنْيَا وَيَنْسَوْنَ
الْاٰخِرَةَ يُحِبُّوْنَ الْمَالَ وَيَنْسَوْنَ الْحِسَابَ يُحِبُّوْنَ الْقُصُوْرَ وَيَنْسَوْنَ
الْقُبُوْرَ يُحِبُّوْنَ الْحَيٰوةَ وَيَنْسَوْنَ الْمَمَاتَ يُحِبُّوْنَ الْخَلْقَ وَيَنْسَوْنَ
الْخَالِقَ ○ جَعَلَنَا اللّٰهُ وَاِيَّاكُمْ مِّمَّنْ تَابَ وَاَنَابَ ○ بِرَحْمَتِهٖ وَهُوَ اَرْحَمُ
الرَّاحِمِيْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ
الرَّجِيْمِ ○ رِجَالٌ لَّا تُلْهِيْهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَاِقَامِ الصَّلٰوةِ
وَاِيْتَاءِ الزَّكٰوةِ ○

حقا تری تعریف میں یہ گنگ زباں ہے
یہ دفترِ عالم تری صنعت کا بیاں ہے
دریا و فلک پر ترے مدّاح ہیں لاکھوں
ہر گوہر و اختر سے ترا نور عیاں ہے
اور نعت کے شایاں ہیں وہ رحمتِ عالم
جو نورِ جہان شاہِ رسولانِ زماں ہے
اب دل سے سنو مومنو احکام خدا کو
جو عالم ہر جزو و کل و ستر و نہاں ہے
دُنیا کی محبت میں تم عقبیٰ کو نہ بھولو
اور جانو حقیقت میں یہ نابود مکاں ہے

کیا کیا نبی و حاکم و خوش رو و پہلوان | تاریخ میں جن لوگوں کی عظمت کا بیاں ہے
دُنیا میں سبھی آئے مگر رہ نہ سکے یہاں | اُن قصر و ممالک کا کہاں اُن کے نشاں ہے
دُنیا کی کمائی میں بُرائی نہیں کوئی | پر اُس کے لئے بھولو خدا کو تو زیاں ہے
اس واسطے فرماتا ہے قرآن میں اللّٰہ | تعریف میں اُن لوگوں کی جن کا یہ بیاں ہے
وہ لوگ بھی ہیں جو کہ نہیں بھولتے ہرگز | اَللّٰہ کو گو بیع و تجارت کا زماں ہے
کیا ذکر نماز اپنی اور زکوٰۃ وہ بھولیں | بیوپار و تجارت میں اگر نفع و زیاں ہے
اور ڈرتے ہیں اُس روز سے جس روز پلٹ جائیں | لوگوں کے دل اور آنکھیں وہ کیا سخت زماں ہے
حسنات اور اعمال کا ہے اُن کے رینشا | تا دیوے جزا اُن کو خدا جو رحمان ہے
اور فضل کرے خدا اُن پہ اپنا زیادہ | ایمان کا نُور اُن کے اِرادے سے عیاں ہے
فرماتے ہیں حضرتؐ مری اُمت پہ ہو اک وقت | آنے کو جو اُن کے لئے غفلت کا زماں ہے
بھولیں گے حساب آخرت و قبر اور مرنا | اور مالکِ عالم کو جو خلّاقِ زماں ہے
چاہیں گے وہ جینا محل و دولت و دُنیا | اور خَلق کو عالم کے جو بے اصل و نشاں ہے
آفات سے دُنیا کی بچا ہم کو اے مولا | بندوں پہ عنایت تری ہر وقت عیاں ہے
اور بخشدے عصیاں کو جو کچھ ہم سے ہوئے ہیں | منظور ترا فضل ہے اور دارِ جناں ہے

## نواں خطبہ زکوٰۃ ادا کرنے کی فضیلت میں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا ○ وَخَرَقَ لَهٗ سَمْعًا وَّبَصَرًا ○ وَاَمْضٰى بِقُدْرَتِهٖ قَضَآءً وَّقَدَرًا ○ وَاَلْبَسَ الْعُمَّالَ مِنْ مَلَابِسِ الْاَعْمَالِ ثَوْبًا مُّفْتَخَرًا ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ شَهَادَةَ مَنْ خَافَ مَقَامَ يَوْمٍ يُؤْخَذُ فِيْهِ بِالنَّوَاصِيْ فَاَطْرَقَ حَيَآءً وَّحَذَرًا ○ وَ اَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ الَّذِيْ اَنْطَقَ اللّٰهُ

عَلٰی نُبُوَّتِہٖ تَبَجُّراً وَّتَجَبُّراً ○ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہِ الَّذِیْنَ سَعَوْا
لِلتَّقَرُّبِ اِلَی اللّٰہِ سِرًّا وَّجَهْرًا ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰہِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى
اللّٰہِ ○ وَاعْلَمُوْا اَنَّكُمْ مَا خُلِقْتُمْ لِلتَّطَاوُلِ فِی الْاٰمَالِ وَالتَّكَاثُرِ فِی الْاَمْوَالِ ○
وَاِنَّمَا خُلِقْتُمْ لِتَعْبُدُوْهُ وَتُعْطُوا الزَّكٰوةَ مِنْ مَالٍ تَجْمَعُوْهُ ○ لِاَنَّ الزَّكٰوةَ
فَرْضٌ عَلٰی اَهْلِ النِّصَابِ ○ وَمَنْ يُّعْطِيْهَا يُزَكِّیْ مَالَهٗ وَيُرْضِیْ رَبَّهٗ وَيَصِيْرُ
مِنَ الْمُتَّقِيْنَ ○ وَقَدْ وَرَدَ فِی الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَشَفِيْعِ الْاُمَّةِ
فِیْ يَوْمِ الْمَحْشَرِ ○ اَنَّهٗ قَالَ مَنْ اٰتَاهُ اللّٰہُ مَالًا فَلَمْ يُؤَدِّ زَكٰوتَهٗ مُثِّلَ لَهٗ يَوْمَ
الْقِيٰمَةِ شُجَاعٌ اَقْرَعُ ○ لَهٗ زُبَيْبَتَانِ يُطَوَّقُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ثُمَّ يَاْخُذُ بِلِهْزِمَتَيْهِ
يَعْنِیْ شِدْقَيْهِ ثُمَّ يَقُوْلُ اَنَا مَالُكَ وَكَنْزُكَ ○ ثُمَّ تَلَا وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ
يَبْخَلُوْنَ بِمَا اٰتٰهُمُ اللّٰہُ مِنْ فَضْلِهٖ هُوَ خَيْرًا لَّهُمْ ؕ بَلْ هُوَ شَرٌّ لَّهُمْ ؕ سَيُطَوَّ
قُوْنَ مَا بَخِلُوْا بِهٖ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ وَلِلّٰہِ مِيْرَاثُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَاللّٰہُ
بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ○ جَعَلَنَا اللّٰہُ وَاِيَّاكُمْ مِمَّنْ تَابَ وَاَنَابَ ○ وَالْحَمْدُ
لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ خُذْ
مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَتُزَكِّيْهِمْ بِهَا وَصَلِّ عَلَيْهِمْ اِنَّ صَلٰوتَكَ
سَكَنٌ لَّهُمْ وَاللّٰہُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ○

| | |
|---|---|
| ہے لائق حمد اُس خالق کو جو سب سے نرالا ہے | جو خلاق مَلَک جن و بشر اور زیر و بالا ہے |
| تمامی عالم و آدم کو ایک کُن سے کیا پیدا | حیات و موت و رزق و مال کا وہ دینے والا ہے |
| ہے شایان نعت اُس محبوبِ عالم فخرِ آدم کو | کہ تاج رحمۃٌ للعالمین جو حق سے پایا ہے |
| سُنو اے مومنو اب حکمِ خلاق دو عالم کو | جو قرآن میں زکوٰۃ مال کے بارے میں آیا ہے |
| زکوٰۃ مال ہر مومن کو دینا فرض ہے بیشک | یہ شکرانہ ہے اُس دولت کا جو خالق سے آیا ہے |
| کہا اللہ نے حضرتؐ سے لے اُن سے زکوٰۃ مال | اور اُن کو اُس سے کر دے پاک جو میل اُنمیں آیا ہے |

اور اُن کے حق میں رحمت کی دعا کر اپنے خالق سے
کہ تیرا کہنا اُن کے حق میں تسکین دینے والا ہے

خدا واقف دلوں کے حال سے ہے اپنے بندوں کے
دُعا بندہ جو کرتا ہے وہ مالک سُننے والا ہے

کہا پھر حق نے کیا جانا نہیں بندوں نے یہ ہرگز
کہ مقبول اپنے بندوں کی وہ توبہ کرنے والا ہے

وہ لیتا اپنے بندوں سے زکوٰۃ مال ہے تحقیق
بڑا تواب ہے وہ اور بڑا ہی رحم والا ہے

جو دولت جمع کرتے ہیں وہ فانی ہے بلا حاصل
جو پاس اُسکے جمع ہوتا ہے باقی رہنے والا ہے

یہ فرمایا ہے حضرتؐ نے کہ جسکو مال دے اللہ
زکوٰۃ اُسکی اگر دینے سے وہ کچھ جی چراتا ہے

بنیگا سانپ اُسکے مال سے روزِ قیامت ایک
کہ جسپر ہوں دو نقطے اور بُرا نا زہر والا ہے

لپٹ جائیگا اس کو طوق کے مانند اُس کا مال
اور اُسکو دونوں جبڑوں کی جڑوں سے کُسنے والا ہے

کہیگا اُسکو تیرا مال ہوں جس میں سے دُنیا میں
نہ دی تو نے زکوٰۃ اور مجھ کو تو زحمت سے پالا ہے

خداوندا کرم کر اور زکوٰۃ مال دینے کی
ہمیں توفیق دے بیشک کہ تو ہی رحم والا ہے

محبت تیری غالب دل میں ہو دُنیا کی اُلفت سے
کہ وہ ہے بیکرِ زحمت - یہ افعی زہر والا ہے

## دسواں خطبہ صِدق اور وَفا کے بیان میں

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ شَرَعَ لَنَا شَرَائِعَ الۡاِسۡلَامِ ○ وَمَیَّزَ لَنَا بَیۡنَ الۡحَلَالِ وَالۡحَرَامِ ○ وَاجۡتَبٰی اَہۡلَ الصِّدۡقِ وَالۡوَفَاءِ مِنۡ عِبَادِہِ الۡکِرَامِ ○ اَلَّذِیۡنَ یُوۡفُوۡنَ بِالۡعُہُوۡدِ وَیُصَدِّقُوۡنَ وَلَوۡ دَھَتۡہُمُ الۡمَصَائِبُ وَالۡاٰلَامُ ○ وَ اَشۡہَدُ اَنۡ لَّاۤ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحۡدَہٗ لَا شَرِیۡکَ لَہٗ وَھُوَ حَیٌّ لَّا یَنَامُ ○ وَاَشۡہَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَمَوۡلٰنَا مُحَمَّدًا عَبۡدُہٗ وَرَسُوۡلُہٗ ط اَلَّذِیۡ اَرۡسَلَہُ اللّٰہُ نُوۡرًا لِکَشۡفِ الظَّلَامِ ○ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَعَلٰۤی اٰلِہٖ وَاَصۡحَابِہِ الۡبَرَرَۃِ الۡعِظَامِ ○ اَمَّا بَعۡدُ فَیَا عِبَادَ اللّٰہِ اُوۡصِیۡکُمۡ وَاِیَّایَ بِتَقۡوَی اللّٰہِ ○ وَاعۡلَمُوۡا اَنَّ خَیۡرَ الۡاَعۡمَالِ بَعۡدَ الۡاِیۡمَانِ الصِّدۡقُ ○ کَمَا قَالَ سَیِّدُ الۡمُرۡسَلِیۡنَ وَ

وَحَبِيْبُ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ عَلَيْكُمْ بِالصِّدْقِ فَاِنَّ الصِّدْقَ يَهْدِيْ اِلَى الْبِرِّ
وَالْبِرُّ يَهْدِيْ اِلَى الْجَنَّةِ ط وَقَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى فِيْ وَفَاءِ الْعَهْدِ ○ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ
اٰمَنُوْۤا اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ ○ وَقَدْ وَرَدَ فِي الْخَبَرِ عَنْ سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَشَفِيْعِ ۵ ع ۱
الْاُمَّةِ فِيْ يَوْمِ الْمَحْشَرِ ○ عَلَيْكَ بِصِدْقِ الْحَدِيْثِ وَالْوَفَاءِ بِالْعَهْدِ ○
وَحِفْظِ الْاَمَانَةِ فَاِنَّهَا وَصِيَّةُ الْاَنْبِيَاۤءِ ○ نَسْئَلُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ الْمَوْلَى الْكَرِيْمَ ○
اَنْ يَّتَدَارَكَنَا وَاَنْ يُّمِيْتَنَا مُسْلِمِيْنَ ○ وَيَغْفِرَ لَنَا اَجْمَعِيْنَ ○ بِرَحْمَتِهٖ
وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ
مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ ۱۱ ع ۳
الصّٰدِقِيْنَ ○

تعریفِ خداوندِ جہاں کس سے ادا ہو
اور نعت ادا کیسے ہو اُس فخرِ رُسُل کی
جو خالقِ جن و بشر و ارض و سما ہو
جو شاہدِ قوسین ہو اور ماہِ دنیٰ ہو

اب دل سے سُنو مومنو احکامِ خدا کو
بعد اس کے احادیث کا مضمون سُنو تم
تا روشنی ایمان کی بڑھے دل کی ضیا ہو
تا فضل و عنایاتِ خدا تم پہ سوا ہو

اخلاق کی ترمیم کرو۔ دل سے نکالو
غیبت نہ کرو بھائی کی بہتان نہ باندھو
جو بغض و نفاق و حسد و روی و ریا ہو
وعدہ جو کرو چاہیئے وعدے کی وفا ہو

چغلی نہ کرو فتنہ نہ باتوں سے بڑھاؤ
ہر بات کو تم سچ کہو اور جھوٹ نہ بولو
اور صلح کرو دو میں اگر جھگڑا ہوا ہو
تا سرکشیٔ نفس گھٹے راضی خدا ہو

ہے قولِ خدا مومنو تقویٰ کرو مجھ سے
اور نیز یہ فرمایا ہے حضرتؐ نے کہ لوگو
اور سچّوں کے ہمراہ ہو تا دل میں ضیا ہو
سچ کہتے رہو جھوٹ سے تم خود کو بچاؤ

سچ کہنے سے نیکی کی ہدایت تمھیں ہو گی
اور نیز یہ فرمودہ حضرتؐ ہے کہ ہرگز
اور نیکی سے جنّت میں تمھارے لئے جا ہو
ایمان نہ رہے راست اگر دل نہ بجا ہو

| | |
|---|---|
| اور دل نہ رہے راست کبھی تم سے کسی کا | جب تک کہ صحیح بات زبان سے نہ ادا ہو |
| یعنی کہ سچائی سے رہی ہو دل کی صفائی | اور دل جو صفا ہووے تو ایمان کو جلا ہو |
| پورا کرو اقرار کو تا تم کو ہو راحت | اور خوش رہو گر وعدہ وفا تم نے کیا ہو |
| اور نیز یہ فرمودہ حضرتؐ ہے کہ لازم | تم جان لو ان باتوں کو تا فضل خدا ہو |
| پہلے تو سچائی پہ ہمیشہ رہو قائم | اور دوسرے ٹھہرالو کہ ہر وعدہ وفا ہو |
| اور تیسرے لازم رکھو تم حفظ امانت | تا حق نہ کسی غیر کا کچھ تم پہ رہا ہو |
| اے بارِ خدایا ہمیں توفیق عمل دے | اور تیری عنایت ہو ترا فضل و عطا ہو |

## گیارہواں خطبہ نصائح میں

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ الَّذِيۡ خَلَقَ الۡخَلۡقَ مِنۡ نَّفۡسٍ وَّاحِدَةٍ وَّبَثَّ مِنۡهَا النِّسَآءَ وَ الرِّجَالَ ○ لَا مَلۡجَأَ وَلَا مَنۡجَا اِلَّا اِلَيۡهِ وَبِهِ الۡنَّوَالُ ○ نَحۡمَدُهٗ عَلٰۤى اَنۡ كَمَّلَنَا خَلۡقًا وَّفَضَّلَنَا عَلٰى سَآئِرِ الۡمَخۡلُوۡقَاتِ وَهُوَ الۡمُنۡعِمُ الۡمِفۡضَالُ ○ وَنَشۡكُرُهٗ عَلٰۤى اَنۡ فَضَّلَ اَرۡبَابَ الطَّاعَاتِ عَلٰۤى اَهۡلِ الۡبَطَالَاتِ وَهُوَ ذُو الۡكَرَمِ وَالۡجَلَالِ ○ وَنَشۡهَدُ اَنۡ لَّاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحۡدَهٗ لَا شَرِيۡكَ لَهٗ وَهُوَ الۡكَبِيۡرُ الۡمُتَعَالُ ○ وَنَشۡهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوۡلٰنَا مُحَمَّدًا عَبۡدُهٗ وَرَسُوۡلُهُ الَّذِيۡ بَيَّنَ الۡحَرَامَ وَاَوۡضَحَ لَنَا الۡحَلَالَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمۡ وَبَارِكۡ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ نَالُوۡا مُلۡكًا عَظِيۡمًا لَا يَزَالُ ○ اَمَّا بَعۡدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوۡصِيۡكُمۡ وَاِيَّايَ بِتَقۡوَى اللّٰهِ ○ وَاسۡتَعِدُّوۡا لِمَا يَمۡضِيۡ عَلَيۡكُمۡ مِنَ الۡاَهۡوَالِ ○ وَتُوۡبُوۡا مِنۡ جَمِيۡعِ الذُّنُوۡبِ وَلَا تَغۡتَرُّوۡا بِسَعَةِ رَحۡمَتِهٖ فَاِنَّهٗ شَدِيۡدُ الۡبَطۡشِ وَشَدِيۡدُ الۡمِحَالِ ○ وَاِيَّاكُمۡ وَ الۡمُوۡبِقَاتِ الۡمُهۡلِكَاتِ مِنَ الۡغِيۡبَةِ وَالنَّمِيۡمَةِ وَالۡحِقۡدِ وَالۡحَسَدِ

وَالتَّبَاغُضِ ○ فَمَنِ اكْتَسَبَهَا وَقَعَ فِي حُفْرَةِ الضَّلَالِ ○ جَعَلَنَا اللّٰهُ وَ
اِيَّاكُمْ مِمَّنْ تَشَرَّفَ بِصَالِحِ الْاَعْمَالِ ○ وَتَجَنَّبَ قَبَائِحَ الْاَفْعَالِ ○ بِرَحْمَتِهٖ
وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ
مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ اِنَّ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ الْيَوْمَ فِيْ شُغُلٍ فٰكِهُوْنَ ○
هُمْ وَاَزْوَاجُهُمْ فِيْ ظِلٰلٍ ○

اللہ کی کر بندگی جب تک ہے تیری زندگی — مجرم کو ہے شرمندگی وہ لائق فی النار ہے
لہو و لعب میں عمر سب اپنی گنوایا روز و شب — ہے ہے کیا نہیں ذکر رب غفلت میں کیا سرشار ہے
یہ زیور و اموال پر مت بھول اے دل اس قدر — کر یاد تو اپنی قبر وہاں مور ہے اور مار ہے
مت کھا کے تو شیر و شکر جتلا غریبوں پر فخر — عقبیٰ کی اپنی فکر کر رحمت اگر درکار ہے
کر کر کے شر اور شور کیا بتلا رہا ہے زور کیا — چلنا نہیں در گور کیا۔ کیا موت سے انکار ہے
مظلوم پر مت ظلم کر حاکم ہے گر تو عدل کر — حق حق کو ہے مرغوب تر ناحق پہ حق کی مار ہے
اے دل ذرا ہوشیار ہو غفلت سے اب بیدار ہو — دُنیا سے تو بیزار ہو دُنیا بڑی مکار ہے
دُنیا میں اے دل یوں بہت آئے گئے شاہ و گدا — بتلا رہا کس کا پتہ لشکر ہے نا گھر وار ہے
ہیں وہ کہاں اُن کے محل جھلتے تھے جن پر زر مو جھل — باقی رہا نہ اصطبل کیا مٹ گیا دربار ہے
ماں باپ زن فرزند کیا جیتے ہی جی کے ہیں دلا — جس وقت جا وفنا دیا تب جان ہر اک اغیار ہے
قالب میں دم ہے جب تلک ہیں سب تیرے لاریب و شک — جب دم گیا پھر کوئی نہ یک تیرا دِلا دلدار ہے
یہ زندگی کا ہے مزا اب کچھ دِلا اچھا بُرا — پھر ہم کجا اور تم کجا ناز رہے ناز ردار ہے
مت کر غروری تو کبھی مغروری سے شیطان بھی — مرتد ہوا اور لعنتی ایسوں سے رب بیزار ہے
مت کس کو احقر جان تو یہ بات حق ہے مان تو — آپ اپنے کو پہچان تو کہ تجھ میں کیا اسرار ہے
بغض و حسد اچھا نہیں غیبت گلہ اچھا نہیں — اچھا بُرا اچھا نہیں یہ جاہلوں کا کار ہے
احکام رب کو بھول کر کیا ہو گئے ہیں بے خبر — ہر گز جھکاتے ہیں نہ سر جھکنے سے دل بیزار ہے

| | |
|---|---|
| روزہ نماز اور حج زکوٰۃ سب چھوڑ بیٹھے تو اہیل | شاید معاف ہیں یہ نکات ہی یہ کیا اسرار ہے |
| اے بے نمازی بے شرم کیسا کیا تو نے ستم | نہیں سر کیا سجدے میں خم کیسا بنا فجار ہے |
| مسجد میں آتا کیوں نہیں سر کو جھکاتا کیوں نہیں | مؤمن کہاتا کیوں نہیں کیسا تو بد اطوار ہے |
| اے بے نمازی بے حیا تیرے گناہوں کی سزا | دوزخ ہے بے شک و شبہ واں پر غضب کی مار ہے |
| شرک و کفر اچھا نہیں مکر و ہنر اچھا نہیں | غیروں کا ڈر اچھا نہیں سب کا خدا مختار ہے |
| کینہ کپٹ سب چھوڑ دو منھ اپنا اس سے موڑ دو | نخوت کا کوزہ پھوڑ دو شیطان کا یہ کار ہے |
| ہر ایک سے رکھو دوستی مت دل دکھا کسی کا کبھی | ہے راہ نیکی کی یہی نیکوں کا بیڑا پار ہے |
| کرنا ہے جو وہ نا کریں کیوں ضلالت میں پڑیں | بغض و حسد ہی میں مریں کیا دل بنا مکار ہے |
| اے مشفقو بہر خدا حافظ نے جو کچھ ہے کہا | مت اس کو سن کر ہو خفا یہ وعظ کی تلوار ہے |

## خطبہ عید الفطر کا

اول کھڑے ہو کر نو بار آہستہ سے تکبیر کہہ کر خطبہ شروع کرے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ ○ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْمُنْعِمِ الْمُحْسِنِ الْمَنَّانِ ○ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ ○ سُبْحَانَ الَّذِيْ اَعَزَّنَا بِشَهْرِ رَمَضَانَ شَهْرِ الرَّحْمَةِ وَالْغُفْرَانِ ○ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ ○ سُبْحَانَ مَنْ اَنْزَلَ الْفُرْقَانَ عَلٰى نَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ لَيْلَةٍ مِّنْ لَّيَالِيْ شَهْرِ رَمَضَانَ ○ وَاَرْسَلَ فِيْهَا الْمَلٰٓئِكَةَ بِتَبْلِيْغِ سَلَامِهٖ اِلٰى كَافَّةِ اَهْلِ الْحَقِّ وَالْاِحْسَانِ ○ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ ○ نَحْمَدُهٗ وَنَشْكُرُهٗ عَلٰى مَآ اَكْرَمَنَا بِعِيْدِ الْفِطْرِ

وَالْاِیْقَانِ ○ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ اللّٰہُ اَکْبَرُ
وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ ○ وَنَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ شَھَادَۃً
مُّبَلِّغَۃً اِلٰی دَارِ الْقَرَارِ وَالْاَمَانِ ○ وَنَشْھَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا
عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہُ الَّذِیْ ھَدَی الْخَلْقَ وَاَخْرَجَھُمْ مِّنْ حُفْرَۃِ النَّارِ اِلَی
الْجِنَانِ ○ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَمَنْ تَبِعَھُمْ بِاِحْسَانٍ ○
اَللّٰہُ اَکْبَرُ اللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ اللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ ○
اَمَّا بَعْدُ فَیَا عِبَادَ اللّٰہِ اُوْصِیْکُمْ وَاِیَّایَ بِتَقْوَی اللّٰہِ ○ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰہَ
تَعَالٰی جَعَلَ ھٰذَا الْیَوْمَ عِیْدًا مُّبَارَکًا لِّلْمُسْلِمِیْنَ وَوَعِیْدًا لِّلْکٰفِرِیْنَ ○
فَاَدُّوْا مَعْشَرَ الْمُسْلِمِیْنَ مَالِکِی النِّصَابِ زَکٰوۃَ الْفِطْرِ عَنْ کُلِّ مُسْلِمٍ
حُرٍّ اَوْ عَبْدٍ اَوْ صَغِیْرٍ اَوْ کَبِیْرٍ ذَکَرٍ اَوْ اُنْثٰی ○ نِصْفَ صَاعٍ مِّنْ بُرٍّ اَوْ صَاعًا
مِّنْ تَمْرٍ اَوْ صَاعًا مِّنْ شَعِیْرٍ اَوْ قِیْمَۃَ ذٰلِکَ ○ وَاقْسِمُوْا بَیْنَ الْفُقَرَآءِ وَ
الْمَسٰکِیْنِ قَبْلَ الصَّلٰوۃِ ○ فَطُوْبٰی لِمَنْ صَامَ اَیَّامَ رَمَضَانَ وَقَامَ
لَیَالِیَہٖ مَعَ الْاِیْقَانِ ○ وَوَیْلٌ لِّمَنْ ضَیَّعَ عُمْرَہٗ فِی الْعِصْیَانِ ○ اِنَّ
یَوْمَکُمْ ھٰذَا یَوْمُ وَدَاعِ شَھْرِ رَمَضَانَ ○ ھَیْھَاتَ ھَیْھَاتَ قَدْ
غَابَتْ مِنْکُمْ اَنْوَارُہٗ وَاٰثَارُہٗ ○ وَوَدِّعُوْہُ فَقُوْلُوا الْوَدَاعُ الْوَدَاعُ
یَا شَھْرَ رَمَضَانَ ○ اَلْفِرَاقُ الْفِرَاقُ یَا شَھْرَ التَّرَاوِیْحِ وَتِلَاوَۃِ
الْقُرْاٰنِ ○ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا شَھْرَ الْاَمْنِ وَالْاَمَانِ ○ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ
یَا شَھْرَ الْمَغْفِرَۃِ وَالرِّضْوَانِ ○ اَلْوَدَاعُ اَلْوَدَاعُ یَا شَھْرَ رَمَضَانَ ○
وَیَا شَھْرَ التَّوْبَۃِ وَالْعِتْقِ مِنَ النِّیْرَانِ ○ اَلْوَدَاعُ اَلْوَدَاعُ یَا شَھْرَ
رَمَضَانَ ○ فَتَنَبَّھُوْا عِبَادَ اللّٰہِ وَتَذَکَّرُوا الْمَوْتَ ○ وَاعْتَبِرُوْا بِمَنْ
کَانَ صَامَ مَعَکُمْ فِی الْمَاضِیْ مِنْ رَمَضَانَ ○ فَلْیَجْتَنِبُوْا عَمَّا نَھَی اللّٰہُ

عَنْهُ وَيُوْرِثُ الْحُزْنَ ۝ فَقُوْلُوْا بِأَجْمَعِكُمْ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا مِنْ عُتَقَاءِ
شَهْرِ رَمَضَانَ ۝ وَاَجِرْنَا مِنَ النِّيْرَانِ ۝ بِجَاهِ حَبِيْبِكَ نَبِيِّ اٰخِرِ
الزَّمَانِ ۝ وَاغْفِرْ لَنَا اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۝
وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۝
آیۃ كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ ۝ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۝

حمدِ خدا نعتِ نبیؐ کے بعد سُن لو مومنو
رمضان کی برکت چلی ہوتے ہیں رمضان الوداع

افسوس اے ماہِ مبارک ہو چلا ہم سے وداع
پھر کب ملو جانے خدا اے ماہِ رمضان الوداع

تیری جُدائی کا الم ہم پر تو گذرا ہے بہم
گیارہ مہینے کا یہ غم اے ماہِ رمضاں الوداع

تیری فضیلت کا بیان قرآن میں ہے سب عیاں
رنج کیا ہے وہ بیان اے ماہِ رمضاں الوداع

روزہ ہے جس کا باطنی ہو قبر میں بھی روشنی
رب کر دے جنت میں غنی اے ماہِ رمضاں الوداع

روزہ ہے کان اور آنکھ کا گالی و غیبت سے بچا
باطن یہ روزہ ہو چکا اے ماہِ رمضاں الوداع

تھے روزہ رکھتے مومناں پڑھتے تراویح خوشدلاں
ہو مقتدا حافظ قرآن اے ماہِ رمضاں الوداع

تو ماہِ استغفار تھا اور طاعتِ غفار تھا
اے وائے ہم غافل رہا اے ماہِ رمضاں الوداع

حاضر ہیں صائم سب کے سب بیٹھے ہیں مومن باادب
کہتے ہیں یوں تجھ سے یہ اب اے ماہِ رمضاں الوداع

جس روز ہو روزِ جزا رب سے سفارش کر ذرا
رب بخشدیوے سب خطا اے ماہِ رمضاں الوداع

اُٹھتے تھے جب وقتِ سحر آواز دیتے یک دِگر
تھا تیری خوبی کا اثر اے ماہِ رمضاں الوداع

ہر برس تم تو آؤ گے پُر نور رُخ دکھلاؤ گے
زندوں سے آمل جاؤ گے اے ماہِ رمضاں الوداع

تم آؤ گے اندر جہاں ہم دیکھئے پھر ہوں کہاں
زیرِ زمیں یا در جہاں اے ماہِ رمضاں الوداع

داغِ جدائی دے چلا راحت دلوں سے لے چلا
تجھ سے ملاوے پھر خدا اے ماہِ رمضاں الوداع

تعریف تیری کا بیان کیونکر کہے گونگی زباں
بے انتہا سب پر عیاں اے ماہِ رمضاں الوداع

اب سیفؔ کا ہے یہ سخن درمیان تیرے ہو کفن
ہو وے مدینہ میں دفن اے ماہِ رمضاں الوداع

| | |
|---|---|
| جلدہی دعا ہو مستجاب دل کو بہت ہی اضطراب | کر یا خدا یا حسن المآب اے ماہ رمضان الوداع |
| رحمت سے میں لا تقنطوا ہرگز نہ ہونگا میں کبھی | کہتا ہوں اس ماہ رو بروئے ماہ رمضان الوداع |
| ہو ان پہ رحم حق سدا جن کے سبب سے تو ملا | یعنی محمد مصطفٰے اے ماہ رمضان الوداع |

# خطبہ عید الضحیٰ کا

اول کھڑے ہو کر نو بار آہستہ سے تکبیر کہہ کر خطبہ شروع کرے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ ○ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَ الْاِنْسَانَ وَعَلَّمَہُ الْبَیَانَ ○ وَشَرَّفَہٗ عَلَی الْمَلٰٓئِکَۃِ وَالْاِنْسِ وَالْجَانِّ ○ وَخَصَّہٗ فِیْ لَدَادَیْنِ بِمَزِیْدِ اللُّطْفِ وَالْاِحْسَانِ ○ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ ○ سُبْحَانَ الَّذِیْ جَعَلَ الْکَعْبَۃَ الْبَیْتَ الْحَرَامَ قِیَامًا لِّلنَّاسِ وَجَعَلَ الْحَرَمَ اٰمِنًا لَّھُمْ مِنْ کُلِّ شَرٍّ وَّطُغْیَانٍ ○ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ ○ اَحْمَدُہٗ حَمْدًا جَمِیْلًا وَّاَشْکُرُہٗ شُکْرًا جَلِیْلًا عَلٰٓی اَنْ اَدَارَ عَلَیْنَا اَیَّامًا مُّتَبَرَّکَۃً ذَوِی الرُّتْبَۃِ وَالْقَدْرِ ○ اَیَّامَ الْعَشْرِ خِتَامُھَا یَوْمُ النَّحْرِ ○ وَھِیَ الَّتِیْ اَقْسَمَ اللّٰہُ بِھَا فِی الْقُرْاٰنِ ○ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ ○ وَاَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِیْ شَاْنٍ ○ وَاَشْھَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ سَیِّدُ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ ○ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَمَنْ تَبِعَھُمْ بِاِحْسَانٍ ○ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ ○ اَمَّا بَعْدُ فَیَا عِبَادَ اللّٰہِ اُوْصِیْکُمْ وَاِیَّایَ بِتَقْوَی اللّٰہِ ○ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ یَوْمَکُمْ ھٰذَا

يَوْمُ الْعِيْدِ الَّذِيْ شَرَّفَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى بَيْنَ الْاَيَّامِ ○ وَجَعَلَهٗ زَمَانَ
الْاِبْتِهَاجِ لِلْحُجَّاجِ الْكِرَامِ ○ وَبِبَرَكَتِهِمْ لِجَمِيْعِ اَهْلِ الْاِسْلَامِ ○ لِيَنَالُوْا
كُلُّهُمْ مِنَ الْفَضْلِ وَالْاِنْعَامِ ○ وَاَوْجَبَ الذَّبِيْحَةَ عَلٰى اَهْلِ النِّصَابِ لِيَتَذَ
كَّرَ الْخَوَاصُّ وَالْعَوَامُ ○ كَيْفَ ابْتَلَى اللّٰهُ تَعَالٰى خَلِيْلَهٗ لَمَّا رَاٰى ذَبْحَ وَلَدِهٖ
فِي الْمَنَامِ ○ كَمَا قَالَ اللّٰهُ تَعَالَى الْمَلِكُ الْعَلَّامُ فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْيَ
قَالَ يٰبُنَيَّ اِنِّيْٓ اَرٰى فِي الْمَنَامِ اَنِّيْٓ اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰى ○ قَالَ
يٰٓاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ سَتَجِدُنِيْٓ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِيْنَ ○ فَلَمَّا
رَاَى اللّٰهُ صَبْرَهُمَا فِيْ هٰذَا الْاِبْتِلَآءِ كَشَفَ ضُرَّهُمَا وَنَادٰى خَلِيْلَهٗ اَرْحَمُ
الرّٰحِمِيْنَ ○ يٰٓاِبْرٰهِيْمُ قَدْ صَدَّقْتَ الرُّءْيَا اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ
اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْبَلٰٓؤُا الْمُبِيْنُ ○ وَفَدَيْنٰهُ بِذِبْحٍ عَظِيْمٍ ○ اِخْوَانِيْ رَحِمَكُمُ
اللّٰهُ فِيْ هٰذَا الْعِيْدِ الْاَضْحٰى ○ وَحَفِظَنَا اللّٰهُ وَاِيَّاكُمْ عَنِ الْمُحَرَّمَاتِ
وَالْبَلَآءِ ○ وَاشْكُرُوا اللّٰهَ عَلٰى هٰذِهِ الذَّبِيْحَةِ الْعُظْمٰى ○ وَافْدُوْا عَنْ
اَنْفُسِكُمْ بِذَبِيْحَةٍ سَلِيْمَةِ الْاَعْضَآءِ ○ وَتُذْبَحُ الْاُضْحِيَّةُ يَوْمَ النَّحْرِ
اِلٰى ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ حِيْنَ الْمَرْءُ يَشَآءُ ○ وَيُكَبِّرُوا اللّٰهَ بَعْدَ كُلِّ صَلٰوةِ
الْمَكْتُوْبَةِ فِيْ اَيَّامِ التَّشْرِيْقِ عَلٰى مَآ اَتَمَّ عَلَيْكُمْ مِنَ الْاٰلَآءِ وَالنَّعْمَآءِ ○
بِرَحْمَتِهٖ وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَعُوْذُ
بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ جَعَلَ اللّٰهُ الْكَعْبَةَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ قِيٰمًا
لِّلنَّاسِ وَالشَّهْرَ الْحَرَامَ وَالْهَدْيَ وَالْقَلَآئِدَ ذٰلِكَ لِتَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ
مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَاَنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ○

| | |
|---|---|
| اے مومنو فضل خدا اب عید قربان آئی ہے | دل شاد ہر مومن نہ کیوں اس عید میں ہو جائے ہے |
| جو جو ہیں اصحاب یقیں پھولے سماتے ہیں نہیں | کہتے ہوئے مسرور ہیں عید الضحیٰ اب آئی ہے |

| | |
|---|---|
| یہ روز ہے وہ باصفا اے مؤمنانِ خوش لقا | جس کی بزرگی خدا جل جلّ و علا فرمائے ہے |
| حضرت خلیلؑ نیک خو اس روز میں دل شاد ہو | قربانِ اسمٰعیل کو راہِ خدا فرمائے ہے |
| حضرت خلیل اللہ کہے اک روز یوں فرزند سے | ایسا پڑا خواب اک مجھے خوف و رجا کی جائے ہے |
| میں ذبح تم کو کر دیا بیشک براہِ کبریا | ہے خواب کا یہ ماجرا کیا اس میں اپنی رائے ہے |
| سب سُن کے اپنے باپ سے حضرت ذبیح اللہ کہے | بیشک کرو قربان مجھے جوں خواب حق فرمائے ہے |
| بابا برائے کبریا کاٹو میرا بے شک گلا | کر دیجئے وعدہ وفا وعدے کا وقت اب آئے ہے |
| اس غم سے لرزاں عرش تھا گردونِ محشر تھا مچا | کرسی پہ تھا صدمہ بپا لوح و قلم گھبرائے ہے |
| سارے فرشتے نوحہ گر مضطر تھے یکسر عرش پر | کہتے تھے باہم سربسر کیا غم یہ حق دکھلائے ہے |
| راہِ خدا اس شوق سے مذبوح اسمٰعیلؑ تھے | اس صدمۂ جانکاہ سے ارض و سما تھرائے ہے |
| یکسر زمیں سے تا سما تھا شور اے ربُّ العُلیٰ | کوئی دم میں تیرا لاڈلا تیغ و گلا ہو جائے ہے |
| پٹی سے آنکھیں باندھکر حضرت خلیل خوش سیر | خود ذبحِ اسمٰعیلؑ پر اب مستعد ہو جائے ہے |
| اُلفت سے جاں لبریز ہے قبضے میں تیغِ تیز ہے | سینہ نشاط انگیز ہے دل ذبح پر ٹھہرائے ہے |
| تب حق سے جبریلؑ آن کے جنت سے اک دُنبہ لئے | بدلے میں اسمٰعیلؑ کے خنجر تلے رکھوائے ہے |
| دیکھے خلیلؑ باصفا جب دُنبہ ذبح ہو چکا | شکرِ خداوندِ عُلا بےحد زباں پہ لائے ہے |
| اس روز سے اے مؤمنین قربانیِ انساں نہیں | پر بدل انسان اہلِ دین حیوان کا قربان کئے ہے |
| یہ ذبح جو جاوید ہے بعدِ صلوٰۃِ عید ہے | یہ عید باید دید ہے سب محوِ غم ہو جائے ہے |
| صبح نہم سے غیر شک بس تیرھویں کی عصر تک | تکبیر کہنا ہے ہر اک شارع نے یوں فرمائے ہے |
| خطبہ کے بعد از مؤمنین دن تین تک کے روزہ نہیں | کہتے ہیں سب مُفتیِ دین یہ حکم استغنائے ہے |

از بہرِ ختم الانبیاء یعنی محمد مصطفےٰ
آفات سے سب کو بچا سب نیکی پر رہ جائے ہے

بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا آخر تک پڑھے۔

# اخیر خطبہ عید الفطر اور عید الضحیٰ کا

خطبہ کھڑے ہو کر سات بار آہستہ سے تکبیر کہہ کر خطبہ شروع کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ ○ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ خَلَقَ الْخَلْقَ وَدَبَّرَ ○ وَاَحْكَمَ نَظْمَ الْعَالَمِ وَقَدَّرَ ○ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ ○ وَاَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ شَهَادَةً تُنْجِيْنَا مِنْ حَسَرَاتِ يَوْمِ الْعَرْضِ الْاَكْبَرِ ○ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ ○ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ صَاحِبُ الْفَضْلِ الْاَبْهَرِ وَعِزِّ الْاَنْوَرِ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ صَلٰوةً دَائِمَةً بِدَوَامِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ ○ اَمَّا بَعْدُ فَيَا عِبَادَ اللّٰهِ اُوْصِيْكُمْ وَاِيَّايَ بِتَقْوَى اللّٰهِ ○ فَيَا اَيُّهَا الْحٰضِرُوْنَ اُشْكُرُوا اللّٰهَ تَعَالٰى حَيْثُ اَعَادَ عَلَيْكُمْ عَوَائِدَ اللُّطْفِ وَالْمِنَّةِ ○ وَاَمَرَّ عَلَيْكُمْ هٰذَا الْيَوْمَ الْاَزْهَرَ ○ يَوْمٌ تُغْفَرُ فِيْهِ الذُّنُوْبُ وَتُكْشَفُ فِيْهِ الْكُرُوْبُ فَيَا لَهٗ مِنْ فَضْلٍ اَنْوَرَ ○ فَاَكْثِرُوْا فِيْهِ مِنَ الطَّاعَاتِ وَالصَّلٰوةِ عَلٰى سَيِّدِ الْبَشَرِ ○ وَعَلٰٓى اٰلِهِ الْاَطْهَرِ ○ فَاِنَّ صَلٰوتَكُمْ مَعْرُوْضَةٌ عَلَيْهِ وَمَقْبُوْلَةٌ لَدَيْهِ وَشَافِعَةٌ فِي الْمَحْشَرِ ○ فَقَالَ تَعَالٰى اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ج يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَاۗءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَعَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ الْمُقَرَّبِيْنَ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ

اَجْمَعِیْنَ ○ خُصُوْصًا مِّنْهُمْ اَفْضَلِ الصَّحَابَةِ وَاَوَّلِهِمْ بِالتَّصْدِیْقِ ○ اَمِیْرِ
الْمُؤْمِنِیْنَ وَاِمَامِ الْمُتَصَدِّقِیْنَ سَیِّدِنَا اَبُوْبَكْرِ نِ الصِّدِّیْقِ ○ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی
عَنْهُ ○ وَعَلَی النَّاطِقِ بِالْحَقِّ وَالصَّوَابِ ○ اَمِیْرِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَاِمَامِ
الْعَارِفِیْنَ سَیِّدِنَا عُمَرَ ابْنِ الْخَطَّابِ ○ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ ○ وَعَلٰی جَامِعِ
الْقُرْاٰنِ وَحَبِیْبِ الرَّحْمٰنِ ○ اَمِیْرِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَاِمَامِ الْمُتَّقِیْنَ سَیِّدِنَا
عُثْمَانَ ابْنِ عَفَّانَ ○ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ ○ وَعَلٰی اَسَدِ اللّٰهِ الْغَالِبِ ○
اِمَامِ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ ○ اَمِیْرِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَاِمَامِ الْاَشْجَعِیْنَ سَیِّدِنَا
عَلِیِّ ابْنِ اَبِیْ طَالِبٍ ○ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ ○ وَعَلَی الْاِمَامَیْنِ الْهُمَا
مَیْنِ السَّعِیْدَیْنِ الشَّهِیْدَیْنِ ○ سَیِّدِنَا الْحَسَنِ وَسَیِّدِنَا الْحُسَیْنِ ○
رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُمَا ○ وَعَلٰی اُمِّهِمَا سَیِّدَةِ النِّسَآءِ فَاطِمَةَ الزَّهْرَآءِ ○
رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا ○ وَعَلٰی عَمَّیْهِ الْمُعَظَّمَیْنِ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِنْدَ النَّاسِ ○
سَیِّدِنَا الْحَمْزَةِ وَسَیِّدِنَا الْعَبَّاسِ ○ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُمَا ○ وَعَلٰی بَقِیَّةِ
الْعَشَرَةِ الْمُبَشَّرَةِ ○ الَّذِیْنَ بَایَعُوْهُ تَحْتَ الشَّجَرَةِ ○ طَلْحَةَ الْفَیَّاضِ ○
وَالْحَوَارِیِّ الزُّبَیْرِ ○ وَسَعْدِ الْهُدٰی وَسَعِیْدِ الْخَیْرِ ○ وَعَبْدِ الرَّحْمٰنِ
الزَّكِیِّ الشَّاكِرِ ○ وَاَبِیْ عُبَیْدَةَ نِ الزَّاهِدِ الزَّاهِرِ ○ وَعَلٰی جَمِیْعِ الصَّحَابَةِ
مِنَ الْمُهَاجِرِیْنَ وَالْاَنْصَارِ ○ وَالتَّابِعِیْنَ وَتَابِعِ التَّابِعِیْنَ الْاَبْرَارِ الْاَخْیَارِ ○
رِضْوَانُ اللّٰهِ تَعَالٰی عَلَیْهِمْ اَجْمَعِیْنَ ○ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِجَمِیْعِ
الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ○ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ ○ اَلْاَحْیَاءِ مِنْهُمْ
وَالْاَمْوَاتِ ○ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ○ اَللّٰهُمَّ انْصُرِ الْاِسْلَامَ وَ
الْمُسْلِمِیْنَ ○ وَانْصُرْ جُیُوْشَ الْمُوَحِّدِیْنَ ○ عَلٰی اَعْدَآئِكَ اَعْدَآءِ الدِّیْنِ
اٰمِیْنَ یَارَبَّ الْعٰلَمِیْنَ ○ اَللّٰهُمَّ انْصُرْ مَنْ نَصَرَ دِیْنَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ

